روحانی و جسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

February'2016

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات لاہور

جمادی الاوّل ۱۴۳۷ھ

جلد نمبر 6
شمارہ نمبر 10

Rs.50

دودھ قدرت کا بے نظیر تحفہ متبدل قبض کشا ہے

جوائنٹ فیملی سسٹم

جنات کی شہزادی "دولی شہزادی" کی تسخیر کا خاص عمل

مراقبے سے بیماریوں کا علاج

مرنے والوں کا ذکر برائی سے نہ کیجئے

بیرون ملک سفر کی بندش کا علاج

آیت قطب اور آیت غوث کا عمل

لڑکی کی مرد صالح سے جلد شادی ہو

حاضری مطلوب کیلئے ایک لاثانی عمل

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خواب میں دیکھنے کے اعمال



# نوروز کے دن کے خاص اعمال

## ایک دن کا عمل اور طاقت ایک سال کے لیے

نوروز کا وقت، سورج گرہن اور چاند گرہن کی طرح، ایک خاص وقت ہوتا ہے۔ اس وقت میں جو عمل خاص طریقے پر کیا جائے تو ایک سال کے لیے (یعنی اگلے نوروز تک) اس عمل کی طاقت حاصل ہو جاتی ہے۔ اس طرح مختصر سے وقت میں ایک سال کے لیے کسی بھی خاص عمل کا عامل بنا جا سکتا ہے۔ نہ کوئی خوف، نہ ڈر، نہ نقصان کا اندیشہ۔

**اس سال مورخہ 20 مارچ 2016ء بروز اتوار 09:31 دن کو نوروز کا وقت ہے۔**

دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ سے اجازت حاصل کر کے درج ذیل اعمال اس خاص وقت میں کیے جا سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| آیت الکرسی باموکل | سورۂ مزمل باموکل | سورۂ جن باموکل |
| سورۂ فیل باموکل | بسم اللہ باموکل | سورۂ اخلاص باموکل |
| چہل کاف باموکل | چہل کاف | عمل حب خاص (۱) |
| عمل حب خاص (۲) | عمل واپسی سحر (۱) | عمل واپسی سحر (۲) |
| نورانی مندرہ | مندرہ شاہِ علی کبیر | قصیدہ غوثیہ |
| دعائے حیدری | عمل باندھ جادو | عمل عصائے کلیم اللہ |
| عمل بندش کلاں: جادو، جنات، دشمن، ہتھیار وغیرہ کو باندھنے کا عمل | | |

ان اعمال کے ساتھ ساتھ چند خاص علوی عملیات کی زکوٰۃ نکلوانے کا بھی اہتمام ہے۔ ہر عمل کا ہدیہ الگ ہے۔ عمل کرنے کے لیے نقد ہدیہ پہلے جمع کروانا لازمی ہے۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔



## کیا آپ کے گھر پر جادو اور جنات کے اثرات ہیں؟

موجودہ دور میں جادو اور جنات کے اثرات ایک ایسی مسلمہ حقیقت ہے جس کو کسی طرح بھی جھٹلایا نہیں جا سکتا۔ ان کا ہونا اور برے اثرات مرتب کرنا، ایک عام بات ہو گئی ہے۔ افسوس اس بات کا ہے کہ بہت سے لوگ متاثر ہوتے ہیں، ان کے گھر بھی متاثر ہوتے ہیں مگر صحیح علاج کی طرف نہیں آتے۔ خود ہی علاج کرتے رہتے ہیں اور آخر کار جب معاملہ حد سے تجاوز ہو جاتا ہے تب کسی روحانی معالج سے رجوع کرتے ہیں۔ خدارا! اثرات کے معاملے میں سستی نہ کریں۔

### گھروں پر اثرات ہونے کی صورت میں درج ذیل علامات ہوتی ہیں

✿ گھر والوں کا آپس میں لڑنا ✿ بے برکتی ہونا ✿ بچوں کا پڑھ نہ سکنا ✿ بچوں کا نافرمان ہونا ✿ بیماریوں کا گھر سے نہ جانا ✿ گھر سے باہر سکون ملنا ✿ چھوٹی چھوٹی بات پر لڑائیاں ہونا ✿ گھر کے افراد میں غصہ کی زیادتی ہونا ✿ پیسہ کا نہ آنا یا آ کر خرچ ہو جانا ✿ چیزوں کا خراب ہوتے رہنا ✿ مسلسل نقصانات ہونا ✿ پُرسکون نیند نہ آنا ✿ گھر کے کسی حصے سے خوف آنا ✿ کیڑے مکوڑوں کی زیادتی ہونا ✿ خون یا پانی کے چھینٹے پڑنا ✿ گھر کے اندر یا باہر گندگی، گوشت، دال، چاول، مرا ہوا پرندہ وغیرہ پڑے ملنا ✿ کسی کسی وقت یا خاص جگہ سے خوشبو یا بدبو آنا ✿ کسی خاص حصے میں جائیں تو بوجھ پڑنا یا جسم کا پکڑے جانا وغیرہ وغیرہ

اگر خدانخواستہ آپ کے گھر میں درج بالا علامات میں سے کچھ علامتیں ہیں تو آپ کا گھر متاثر ہے۔

گھر سے جادو جنات کے اثرات دور کروانے کیلئے رابطہ فرمائیں۔

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 6 جمادی الاول ۱۴۳۷ھ ..... فروری 2016ء شمارہ 10

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

نائب مدیر: مولانا حافظ محمد عرفان صاحب

## مجلس مشاورت



سرکولیشن، اشتہارات وشکایات: 0322-4773786

خط وکتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ”دو خاص نمبر“ شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبرشپ عام ڈاک | سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 1000 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1. **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔
2. **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔
3. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔ ٹیلی نار 03437727721 ...... یو پیسہ 33343082867 موبی کیش 03028401977۔ یو بی ایل اومنی 03437772772
4. **بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کرکے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین......فروری ۲۰۱۶ سنہ......جمادی الاوّل ۱۴۳۷ سنہ ھ



## اپریل 2016 کا خاص نمبر

ان شاء اللہ تعالیٰ، اپریل 2016 میں ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا گیارہواں خاص نمبر شائع ہوگا۔ قارئین سے آسانی کے لیے دعاؤں کی درخواست ہے۔

# اہم گزارشات برائے قارئین

۱) دار العمل چشتیہ کے اوقات کار صبح 11 بجے تا شام 7 بجے۔ چھٹی بروز جمعۃ المبارک۔ ان اوقات کے علاوہ تشریف نہ لائیں۔ ہمیشہ فون کر کے اپنا آرڈر کنفرم کر کے آئیں۔

۲) روحانی ملاقات یا علاج کے لئے بروز اتوار شام 4 بجے سے 7 بجے کے درمیان تشریف لائیں۔ شکریہ

۳) اپنے متعلقہ شعبہ کے نمبر پر رابطہ فرمائیں، دوسرے شعبوں کے نمبروں پر کال کر کے اپنا اور ادارہ کا وقت ضائع نہ کریں۔

۴) نمبر نہ ملنے کی صورت میں SMS کریں۔ دوسرے نمبروں پر مختلف نمبروں سے کال ہرگز نہ کریں۔ ایک ہی مسئلے کے لئے مختلف نمبروں پر کال کر کے ادارے کا وقت ضائع نہ کریں۔

۵) ابتداءً اپنے، آرڈر، سوال یا مسئلے کے لئے کال کریں، SMS پر کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔ بعد میں اہم پیغام کے لئے Sms کریں۔

۶) براہ کرم مس کال یا فضول SMS ہرگز نہ کریں۔

## اوقات کار و فون نمبرز کی تفصیلات

- مکتبہ العارف: 0332-4487877
- مطب العارف و العارفی شہد و SMS: 0307-5525103
- روحانی دکان: 0334-4312272
- دار العمل چشتیہ (جنرل معلومات): 042-35410586

(فون نہ ملنے پر 0322-4773786 پر کال کریں)

- چھٹی: بروز جمعۃ المبارک (ملاقات کرنے یا فون سننے سے معذرت)
- ماہنامہ خزینہ روحانیات سرکولیشن، اشتہارات، مالی معاملات و شکایات: 0322-4773786

(اوقات فون: صبح 11 بجے..... شام 7 بجے، چھٹی بروز جمعہ)

- جنرل روحانی معلومات و خط و کتابت: 0343-7772772

(اوقات فون: صبح 11 بجے..... شام 5 بجے علاوہ جمعہ، اتوار)

- روحانی درسگاہ: 0321-4661681 مولانا عرفان صاحب

(اوقات فون: دوپہر 2 بجے..... مغرب علاوہ جمعہ اتوار)

- برائے جسمانی علاج و مشورہ: مولانا سلیم اللہ ظفر مدظلہ۔ 0300-4686217

(اوقات فون: صبح 9 بجے..... مغرب)

- زونگ نمبر: 0315-4777677 (جن حضرات کا زونگ کا پیکج ہو وہ اس نمبر پر کال کر سکتے ہیں)
- گذارشات: ☆مختصر، جامع اور کام کی بات کریں ☆جو حضرات لمبی بات کرتے ہیں وہ SMS کریں ☆جن کسٹمرز کو SMS کا کہ دیا جائے وہ صرف SMS کریں، کال ہرگز نہ کریں ☆اگر آپ کا پیکج ہے تو اپنے مطلوبہ نیٹ ورک پر کال کر سکتے ہیں ☆SMS کرنے سے گریز کریں، فون پر بات کریں ☆رقم جمع کروانے سے پہلے بل کا ٹوٹل بمع ڈاک خرچ معلوم کریں۔

## روحانی علاج کروانے والے متوجہ ہوں

ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ سے علاج کروانے کے خواہشمند حضرات و خواتین سے گذارش ہے کہ درج ذیل اصولوں کی پابندی کریں۔

۱)..... ہم فون پر یا online روحانی تشخیص نہیں کرتے۔ اس سلسلے میں اپنا اور ہمارا وقت ضائع نہ فرمائیں۔

۲)..... تشخیص کا طریقہ ہم نے اپنی ویب سائٹ darulamal.org پر دیا ہوا ہے۔ اب کسی شخص کی یا کسی جگہ کی تشخیص با آسانی خود کی جا سکتی ہے۔

۳)..... روحانی علاج کے سلسلے میں مشورہ کرنا ہو تو رابطے کی تفصیل یہ ہے

**..... ای میل: ruhaniilajgah@gmail.com

**..... موبائل: سید محمد عامر صاحب۔ دوپہر 3 بجے تا رات 9 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0300-8439477۔ روحانی علاج گاہ۔ صبح 11 بجے تا شام 5 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0343-7772772

**..... خط و کتابت: روحانی علاج گاہ، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570۔ (جوابی لفافہ لازمی ساتھ بھیجیں)

WhatsApp WeChat Viber N imo fring LINE T +92-322-7772772

# جوہر آباد میں ایک روزہ تربیتی روحانی نشست

مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

علاقائی علمائے کرام کے پرزور اصرار، شدید خواہش اور جوہر آباد سے تعلق رکھنے والے دارالعمل چشتیہ کے شوریٰ کے رکن مولانا قاری محمد ممتاز مدظلہٗ کی چاہت پر ایک روزہ روحانی نشست مدرسہ محمدیہ صدیقیہ، شبیر کالونی، جوہر آباد میں رکھی گئی۔ بطور مہمان خصوصی دارالعمل چشتیہ کی طرف سے احقر نے حاضری دی۔ اس عظیم روحانی تربیتی، ترغیبی پروگرام میں علماء کرام، مدرسین عظام، مختلف مساجد کے امام صاحبان اور معززین علاقہ نے کثیر تعداد میں شرکت فرمائی۔

احقر نے دارالعمل چشتیہ کا بھرپور تعارف، اغراض ومقاصد، دنیا بھر کے روحانی مریضوں کی خدمت اور شعبہ روحانی درسگاہ سے علوم روحانیت حاصل کردہ ملک بھر میں روحانی فیض تقسیم کرنے اور مخلوقِ خدا کی خدمت کرنے والے دارالعمل کے فیض یافتہ روحانی طالب علموں کی ایک بڑی تعداد کا ذکر کرتے ہوئے سیدی ومرشدی حضرۃ اقدس استاذ العالمین ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ، سرپرست اعلیٰ دارالعمل چشتیہ، مدیر اعلیٰ ماہنامہ خزینہ روحانیات کا دردمندانہ پیغام پہنچایا اور سنایا کہ

”اے علماء امت! آگے بڑھیئے، اس عظیم کام کو سنبھالیے، قبل اس کے کہ بہت دیر ہوجائے اور لوگ مزید گمراہی اور غیر شرعی کاموں کا ارتکاب کریں۔ چونکہ عوام الناس کی ایک کثیر تعداد دربدر، کسی شدید پیاسے پانی کی تلاش میں پھرنے والے کی مانند دھکے کھاتے، بھٹکتے، سسکتے، آہیں بھرتے اپنی بھری تجوریاں خالی کرتے، ایمان وعقیدہ کی دولت پر ڈاکہ ڈلواتے، ماری ماری پھر رہی ہے اور اسی چکر میں ہماری کئی عفت مآب بہنیں، بیٹیاں عزت وناموس کو تار تار کروا بیٹھیں!

اے علماء کرام، علومِ نبوت کے روحانی وارثو!!

خدارا اٹھو! اس کام کو سیکھو! لوگوں کے ایمان بچاؤ! اپنی دکھی بہنوں، بیٹیوں کی عزت وناموس کو بچاؤ! ظالم سفلی جادوگروں کا ہر جگہ دنیا بھر میں اور ملک عزیز پاکستان کے ہر صوبے، ہر ضلع وتحصیل، ہر شہر ودیہات، ہر محلہ وگلی میں پہنچ کر ان کا تعاقب ومقابلہ کرتے ہوئے روحانی خدمات کو عام کرنے اور خود اس کام کو سیکھ کر خدمتِ انسانیت کے اس عظیم مشن میں ہمارا ساتھ دیجئے!

دارالعمل چشتیہ کے شعبہ روحانی درسگاہ سے روحانی علوم سیکھیے!

دارالعمل چشتیہ کے شعبہ روحانی علاج گاہ سے روحانی علاج کروایئے!

آخر میں تمام شرکاء پروگرام، منتظمین پروگرام کا میں اپنی طرف سے اور ادارہ کی طرف سے بہت بہت مشکور وممنون ہوں!!

روحانی علوم سے واقفیت اور روحانی علوم سے باخبر رہنے کیلئے ماہنامہ خزینہ روحانیات خود بھی لگوایئے دوسروں کو بھی ترغیب دیجئے۔

# ایمان لانے کے بعد بغیر نماز پڑھے جنت

انتخاب: مولانا محمد عرفان

وہ بکریوں کا چرواہا حبشی نسل سے تعلق رکھتا تھا اور اس خطے کے سب لوگوں کی طرح اس کا بھی رنگ سیاہ تھا۔ اور سخت محنت مشقت کی وجہ سے اس کا پسینہ بے تحاشا بہتا تھا۔ وہ سارا دن یہودیوں کی بکریاں چرایا کرتا تھا۔ اپنی زندگی میں مگن بکریاں چرانے کے علاوہ اسے دنیا کی کسی اور چیز سے غرض نہیں تھی۔

ایک دن بیٹھا ہوا تھا۔ یہودی جنگی تیاریوں کے بارے میں باتیں کرتے ہوئے اس کے پاس سے گزرتے ہیں۔ اچانک اس کے دل میں احساس پیدا ہوتا ہے پتہ کروں کہ وہ کونسی طاقت ہے جو یہودیوں کے مقابلے پر آ رہی ہے؟

وہ یہودیوں کے پاس گیا اور ان سے پوچھا ''یہ جنگ کس کے ساتھ کرنے والے ہو؟''

وہ بولے ''ہماری جنگ اس شخص کے ساتھ ہوگی جو نبوت کا دعویٰ کرتا ہے''۔

اس کے دل نے خواہش کی کہ میں اس شخص کو دیکھوں۔ وہ اٹھا، لوگوں سے پوچھتا ہوا رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور کہنے لگا ''آپ مجھے بتائیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس چیز کی دعوت دیتے ہیں؟''

اللہ کے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بتایا:

''میری دعوت توحید کی دعوت ہے۔ اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو۔ اس کے ساتھ شریک نہ ٹھہراؤ اور مجھے اللہ کا رسول مانو۔ اور یہ کہ میں اللہ کی وحی سے اس کے احکام لوگوں کو پہنچاتا ہوں''۔

اس نے کہا ''اگر میں ایک اللہ پر ایمان لے آؤں اور آپ کو نبی مان لوں تو کیا ہوگا؟''

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''جنت ملے گی''۔

وہ بہت حیران ہوا اور کہا ''اے اللہ کے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میرا رنگ سیاہ ہے۔ میں خوبصورت بھی نہیں اور میرے پاس کچھ بھی نہیں۔ اگر میں اللہ کی راہ میں لڑتے ہوئے شہید ہو جاؤں تو کیا مجھے جنت ملے گی؟''

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''ہاں! اللہ تجھے ضرور جنت دے گا''۔

اس نے پوچھا ''مگر اب اس ریوڑ کا کیا کروں؟'' بکریوں کا مالک قلعہ میں بند بیٹھا تھا۔ یہ مالک یہودی تھا اور خیبر میں صرف یہودی آباد تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''بکریاں جہاں سے ہانک لائے ہو، اسی سمت ان کا رخ پھیر دو۔ وہ خود بخود اپنے باڑے میں پہنچ جائیں گی''۔

اس نے اس پر اتنا اور اضافہ کیا کہ مٹھی میں کنکریاں لیں اور ریوڑ پر پھینکتے ہوئے کہا: ''اب میں تمہاری نگرانی نہیں کرسکتا۔ اپنے مالک کے پاس جاؤ''۔ دیکھتے ہی دیکھتے بکریاں قلعے کی دیوار کے نیچے پہنچ گئیں، جہاں ان کا باڑہ تھا۔

اس کے بعد وہ اٹھا اور یہودیوں کے خلاف جنگ میں شریک ہو گیا اور لڑتے لڑتے راہ خدا میں جان دے دی۔ جب سرور کائنات علیہ السلام کو اس کی شہادت کی خبر ملی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کی لاش کو دیکھ کر فرمایا: ''اللہ نے اس کے چہرے کو حسین بنا دیا ہے۔ اس کے بدن کو خوشبوؤں سے معطر کر دیا ہے اور جنت کی دو حوریں اسے عطا کر دی ہیں''۔

یہ حسین چہرے والے حضرت اسود راعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔ انھوں نے جہاد فی سبیل اللہ کے علاوہ کوئی کام نہیں کیا۔ ایک نماز پڑھنے تک کی مہلت نہیں ملی۔ لیکن انھوں نے صدقِ دل سے نورِ ہدایت سے اپنے دل کو منور کیا اور اتنا بڑا مرتبہ حاصل کیا۔ (سیرت ابن ہشام جلد 2)

(صحیح اسلامی واقعات، صفحہ نمبر 39-38)

# جلیل القدر صحابی حضرت ابوہریرہؓ کا خوف خدا...

از الشیخ محمد علی عثمان حفظہ اللہ

حضرت عمرؓ کے علاوہ دیگر صحابہ کرامؓ کی زندگیاں بھی خشیت وتقویٰ کے بارے میں ہمارے لیے مشعلِ راہ ہیں۔ حضرت ابوہریرہؓ جلیل القدر صحابی ہیں۔ عالم بالخدمت اور سنت رسول ﷺ کے شیدائی۔ جب مرض الموت میں مبتلا ہوئے تو زار وقطار روئے جا رہے تھے۔ جب سوال کیا گیا کہ ''آپ کیوں رو رہے ہیں؟'' تو فرمایا:

اما انی لا ابکی علی دنیا کم ھذہ ولکن ابکی علی بعد سفری وقلۃ زادی، وانی فی صعود علی جنۃ اونار،لا ادری الی ایتھما یوخذبی۔

''میں تمہاری دنیا کو چھوڑے جانے پر غم زدہ نہیں ہوں۔ بلکہ میں تو اس لیے رو رہا ہوں کہ میرا سفر بہت طویل اور زادِ راہ (عمل صالح) بہت قلیل ہے۔ اور میں جنت یا جہنم کے سفر پر رخصت ہو رہا ہوں۔ معلوم نہیں میرا انجام اور ٹھکانہ کیا ہو''؟ (شرح السنۃ للبغوی، 373/14)

ساری زندگی اطاعت رسول ﷺ اور سنت رسول ﷺ کو پھیلاتے گزری اور پھر گناہ سے اس قدر خوف کہ دامن عمل کے خالی ہونے سے اس قدر غم زدہ رہتے تھے۔ یہ شاگردان رسول ﷺ ہیں۔ امت مسلمہ کے درخشندہ ستارے ہیں۔ کوئی ہے جوان سے راہ نمائی لے اور اپنی زندگی کی سیاہ راتوں کو ایمان وتوحید اور تقویٰ سے روشن کرلے۔

# شراب اور اللہ تعالیٰ کی لعنت

مولانا محبوب الرحمٰن شاہ صاحب

شراب پینا ایسا منحوس اور لعنتی کام ہے جس کی وجہ سے حضور ﷺ نے لوگوں پر، جو شراب کے عمل میں شریک ہوتے ہیں، لعنت فرمائی ہے۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے:

ترجمہ ''(۱) اللہ تعالیٰ کی لعنت ہے شراب پر۔ (۲) شراب کے لیے انگور نچوڑنے والے پر۔ (۳) اور اس کے لیے نچوڑنے کا حکم دینے والے پر۔ (۴) اس کو بیچنے والے پر (۵) خریدنے والے پر (۶) اس کو پلانے والے پر۔ (۷) اس کی قیمت کھانے والے پر۔ (۸) اس کو پینے والے پر۔ (۹) اس کو اٹھا کر لے جانے والے پر اور۔ (۱۰) جس کے لیے لی جائے، ان سب پر اللہ کی لعنت ہے۔ (ترمذی حدیث نمبر 1259، ابن ماجہ 3381)

# اخلاق ذمیمہ کی مثالی صورتیں

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ

اہل معانی کے اقوال سے بعض چیزوں کی صورت مثالیہ کے بیان میں محققین نے فرمایا ہے کہ ہر خصلت ذمیمہ کو ایک جانور کے ساتھ خاصہ ہے۔ جس شخص میں وہ خصلت غالب ہوجاتی ہے، عالم مثالی میں اس شخص کی شکل اس جانور کی سی ہوجاتی ہے۔ امم سابقہ میں وہ شکل اسی عالم میں ظاہر ہوجاتی تھی۔ اس امت کو اللہ تعالیٰ نے اس عالم میں رسواء ہونے سے محفوظ رکھا لیکن دوسرے عالم میں وہ شکل بن جاتی ہے۔ قیامت کے دن اس کا ظہور ہوگا اور اہل کشف کو یہاں ہی مکشوف ہوجاتی ہے۔

سفیان بن عیینہؒ نے اس آیت کی یہی تفسیر بیان فرمائی ہے وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا طَائِرٍ يَطِيرُ بِجَنَاحَيْهِ إِلَّا أُمَمٌ أَمْثَالُكُمْ۔ (انعام: ۳۸)

ترجمہ ''نہیں کوئی جانور چلنے والا زمین پر اور نہ کوئی پرندہ جو اپنے بازوں سے اڑتا ہے مگر وہ سب جماعتیں ہیں مثل تمہارے''۔

سفیانؒ کہتے ہیں ''بعض لوگ درندوں کے اخلاق پر ہوتے ہیں، بعض کبوتروں کے اور بعض سوروں اور گدھوں کے اخلاق پر ہوتے ہیں۔ بعض بناؤ سنگھار کر کے طاؤس کے مشابہ بنتے ہیں۔ بعض پلید ہوتے ہیں مثل گدھے کے۔ بعض خود پرور ہوتے ہیں مثل مرغی کے۔ بعض کینہ پرور ہوتے ہیں مثل اونٹ کے۔ بعض مشابہ مکھی کے ہوتے ہیں۔ بعض مشابہ

لومڑی کے ہوتے ہیں"۔

امام ثعلبی رحمہ اللہ نے فتاتون افواجا کی تفسیر میں کہا ہے کہ "قیامت کے دن لوگ مختلف صورتوں میں محشور ہوں گے، جس جانور کی عادات طبیعت پر غالب ہوں گی، قیامت کے دن اسی کی شکل بن جائے گا"۔

# یتیموں کا خیال رکھنے والے کی شفاء کا حیرت انگیز واقعہ

انتخاب: محمد عرفان

ایک حاجی صاحب کافی بیمار تھے۔ کئی سالوں سے ہر ہفتے پیٹ سے چار بوتل پانی نکلواتے تھے۔ اب ان کے گردے واش ہوتے ہوتے ختم ہو چکے تھے۔ ایک وقت میں آدھا سلائس ان کی غذا تھی۔ سانس لینے میں بہت دشواری کا سامنا تھا۔ نقاہت اتنی کہ بغیر سہارے کے حاجت کے لیے نہ جاسکتے تھے۔ ایک دن چوہدری صاحب ان کے ہاں تشریف لے گئے اور انہیں سہارے کے بغیر چلتے دیکھا تو بہت حیران ہوئے۔ انہوں نے دور سے ہاتھ ہلا کر چوہدری صاحب کا استقبال کیا۔ چہل قدمی کرتے کرتے حاجی صاحب نے دس چکر لان میں لگائے۔ پھر مسکرا کر ان کے سامنے بیٹھ گئے۔ ان کی گردن میں صحت مند لوگوں جیسا تناؤ تھا۔ چوہدری صاحب نے ان سے پوچھا کہ "یہ کرامت کیسے ہوئی؟ کوئی دوا' کوئی دعا' کوئی پیتھی' کوئی تھراپی۔ آخر یہ کمال کس نے دکھایا؟" حاجی صاحب نے فرمایا "میرے ہاتھ میں ایک ایسا نسخہ آیا ہے کہ اگر دنیا کو معلوم ہوجائے تو سارے ڈاکٹر' حکیم بیروزگار ہوجائیں۔ سارے ہسپتال بند ہوجائیں اور سارے میڈیکل سٹوروں پر تالے پڑ جائیں"۔ چوہدری صاحب مزید حیران ہوئے کہ آخر ایسا کون سا نسخہ ہے جو ان کے ہاتھ آیا ہے۔ حاجی صاحب نے فرمایا کہ "میرے ملازم کی والدہ فوت ہوگئی۔ میرے بیٹوں نے عارضی طور پر ایک چھ سات سالہ بچہ میری خدمت کے لیے دیا۔ میں نے ایک دن بچے سے پوچھا کہ آخر کس مجبوری کی بنا پر تمہیں اس عمر میں میری خدمت کرنا پڑی؟ بچہ پہلے تو خاموش رہا۔ پھر سسکیاں بھر کر بولا کہ ایک دن میں گھر سے باہر تھا' میری امی' ابو' بھائی' بہن سب سیلاب میں بہہ گئے۔ میرے مال مویشی ڈھور ڈنگر' زمین پر رشتہ داروں نے قبضہ کرلیا۔ اب دنیا میں میرا کوئی نہیں۔ اب دو وقت کی روٹی اور کپڑوں کے عوض آپ کی خدمت پر مامور ہوں"۔ یہ سنتے ہی میرا (حاجی صاحب) کا دل پسیج گیا اور پوچھا "بیٹا! کیا تم پڑھو گے؟" بچے نے ہاں میں سر ہلا دیا۔ حاجی صاحب نے منیجر سے کہا کہ "اس بچے کو شہر کے سب سے اچھے سکول میں داخل کراؤ"۔ "بچے کا داخل ہونا تھا کہ اس کی دعاؤں نے اثر کیا۔ قدرت مہربان ہوگئی۔ میں نے تین سالوں کے بعد پیٹ بھر کر کھانا کھایا۔ سارے ڈاکٹر اور گھر والے حیران تھے۔ اگلے روز اس یتیم بچے کو ہاسٹل میں داخلہ دلوایا اور بغیر سہارے کے ٹائلٹ تک چل کر گیا۔ میں نے منیجر سے کہا کہ شہر سے پانچ ایسے اور بچے ڈھونڈ کر لاؤ جن کا دنیا میں کوئی نہ ہو۔ پھر ایسے بچے لائے گئے۔ انہیں بھی اسی سکول میں داخل کرادیا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے فضل کیا اور آج میں بغیر سہارے کے چل رہا ہوں۔ سیر ہو کر کھا پی رہا ہوں اور قہقہے لگا رہا ہوں"۔

حاجی صاحب سینہ پھلا کر گلاب کی کیاریوں کی طرف چل دیے اور فرمایا "میں اب نہیں گروں گا جب تک کہ یہ بچے اپنے قدموں پر کھڑے نہیں ہوجاتے"۔ حاجی صاحب گلاب کی کیاریوں کے قریب رک گئے اور ایک عجیب فقرہ زبان پر لائے "قدرت' یتیموں کو سائے دینے والے درختوں کے سائے لمبے کردیا کرتی ہے"۔

## اہم اعلان

ماہنامہ خزینہ روحانیات کی نئی ممبر شپ مارچ 2016 سے اپریل 2017 تک جاری کی جائے گی جس کی رقم **780** روپے (عام ڈاک) اور **1190** روپے (رجسٹرڈ ڈاک) سے ہوگی۔ اس ماہ فروری 2016 میں اس سے کم مدت کی ممبر شپ جاری نہیں کی جائے گی۔

ان شاء اللہ اپریل 2016 میں گیارہواں خاص نمبر "اسماء الحسنیٰ نمبر" منظر عام پر آئے گا۔

قارئین نوٹ فرمالیں اور اس کی مقبولیت کے لیے دل وجان سے دُعا فرمائیں۔

عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ شکریہ

# زندگی کے خوفناک انجام کے اسباب

مجدی فتحی السیّد

یہ حقیقت ہے کہ ہر جان نے موت کا ذائقہ چکھ کر اللہ کے دربار میں زندگی کا حساب دینے کے لیے پہنچنا ہے۔ انسانوں کے اس انبوہ میں کچھ ایسے بدنصیب ہوتے ہیں جن سے ان کا خالق و مالک ناراض ہوتا ہے۔ ان کا خاتمہ بہت برا اور عبرت ناک ہوتا ہے۔ ہمیں ایسے برے انجام سے اللہ کی پناہ طلب کرنی چاہئے اور ایسے عوامل سے آگاہی حاصل کرنی چاہیے جو برے خاتمہ کا سبب اور وجہ بنتے ہیں، تاکہ ہم سب عوام ان امور سے اپنے دامن کو داغدار ہونے سے بچا سکیں، یہاں ہم چند اہم اسباب کی نشاندہی کریں گے:

## توبہ کرنے میں تاخیر

شرعی احکام کے ہر مکلف آدمی پر واجب ہے کہ وہ ہر وقت اللہ تعالیٰ سے ہر قسم کے گناہوں کی توبہ کرتا رہے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَتُوبُوٓا اِلَى اللّٰهِ جَمِيعًا اَيُّهَ الْمُؤْمِنُونَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٣١﴾

”اور اے اہل ایمان! تم سب اللہ تعالیٰ سے توبہ کرو، تاکہ تم فلاح پاؤ“۔ (النور:31)

رسول اللہ ﷺ گناہوں سے معصوم ہونے کے باوجود روزانہ سو سو مرتبہ اللہ تعالیٰ سے توبہ کرتے تھے۔ ماعز مزنیؓ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: **”لوگو! تم اللہ تعالیٰ سے توبہ کیا کرو، میں روزانہ اس سے سو سو بار توبہ کرتا ہوں“۔** (صحیح مسلم: ۲/۲۷)

مگر گناہ گار آدمی روزانہ کہتا ہے کہ میں کل توبہ کرلوں گا، یہاں تک کہ اسے موت آجاتی ہے اور اس کے پاس آخرت کا زادِ راہ تک نہیں ہوتا۔ دنیا میں لوگوں کی یہی مثال ہے، عقل مند مومن کو جب موت آتی ہے تو اسے ذرہ بھی افسوس نہیں ہوتا، مگر عاصی اور گنہگار اس وقت پکار پکار کر فریادیں کرتا ہے: حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُونِ ﴿٩٩﴾ لَعَلِّىٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيمَا تَرَكْتُ (المؤمنون:99-100)

”اے پروردگار!...... مجھے ایک بار واپس (دنیا میں) بھیج دے تاکہ میں جو کچھ چھوڑ کر آیا ہوں اس میں سے خرچ کر کے کوئی عمل صالح کرلوں“۔ مگر اسے مہلت نہ دی جائے گی۔

## لمبی امیدیں

عمر کی لمبی لمبی امیدیں باندھے رکھنا بھی بہت سے لوگوں کی بے عملی اور بے راہ روی کا بہت بڑا سبب ہے، شیطان انسان کو اس وسوسے میں مبتلا رکھتا ہے کہ ابھی تو کافی عمر باقی ہے اور پھر وہ عمر کی اسی آس پر لمبی امیدیں اور ان پر بڑی بڑی عمارتیں کھڑی کرتا رہتا ہے اور وہ اسی اُدھیڑ بن میں مشغول رہ کر آخرت کو بھلا دیتا اور موت کو یاد نہیں رکھتا۔ اگر وہ موت کو صحیح طریقے سے کبھی یاد کرلے تو اس کی لذتیں ختم ہوجائیں اور وہ دنیا کے عیش و آرام سے کنارہ کش ہوجائے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اَلْمَالُ وَالْبَنُونَ زِينَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا ﴿٤٦﴾ (الکہف:46)

”مال اور بیٹے تو دنیوی زندگی کی زینت ہیں اور نیکیاں جو باقی رہنے والی ہیں وہ تو ثواب کے لحاظ سے تمہارے رب کے ہاں بہت اچھی اور امید کے لحاظ سے بہت بہتر ہیں“۔

## خودکشی

اور جب کسی مسلمان کو زندگی میں کوئی پریشانی لاحق ہو اور وہ صبر کا مظاہرہ کرے تو اللہ تعالیٰ اسے اجر و ثواب سے نوازتا ہے اور اگر وہ بے صبری کا مظاہرہ کرے اور زندگی سے مایوس ہوجائے اور سمجھے کہ ان امراض و مشاکل کا آخری حل خودکشی ہی ہے، تو وہ اللہ کی نافرمانی کو اختیار کر کے اس کے غضب اور ناراضگی کو اختیار کر کے اپنے آپ کو ناحق قتل کرلیتا ہے۔

صحیح بخاری میں سیدنا ابو ہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو کوئی دنیا میں اپنا گلا گھونٹ کر اپنے آپ کو مار ڈالتا ہے وہ جہنم میں اپنا گلا گھونٹتا رہے گا اور جو کوئی اپنے آپ کو کوئی چیز (ہتھیار وغیرہ) گھونپتا ہے وہ جہنم میں اسی طرح اپنے آپ کو گھونپتا رہے گا“۔ (صحیح بخاری)

# حضرت مولانا محمود حسن صاحب رحمہ اللہ کی بے نفسی

...... انتخاب: مولانا محمد عرفان

حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ کے ملفوظات میں ہے...... ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا کہ جو اپنے حضرات کی شان اور ان کی حق پرستی اور بے نفسی دیکھی، ایسا کسی کو بھی نہ دیکھا۔ حضرت مولانا محمود حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ جس وقت مالٹا سے دیوبند تشریف لائے تو میں بھی حضرت رحمہ اللہ کی بغرض زیارت دیوبند حاضر ہوا۔ حضرت رحمہ اللہ نے بڑا ہی شفقت کا برتاؤ فرمایا۔ وہ باتیں اس وقت یاد آتی ہیں اور ان حضرات کو نظریں ڈھونڈتی ہیں۔ اسی وقت جب کہ میں دیوبند ہی تھا، ایک صاحب نے حضرت رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ اس وقت اشرف علی یہاں موجود ہیں۔ حضرت رحمہ اللہ اپنی زبان سے کچھ فرما دیں تاکہ مسائل حاضرہ میں یہ اختلاف کی صورت ختم ہو جائے۔ حضرت رحمہ اللہ نے جواب میں فرمایا کہ **"وہ میرا لحاظ کرتا ہے۔ وہ میرے سامنے کچھ نہ بولے گا۔ میرے کہنے سے اس کو تنگی اور تکلیف ہوگی اور کہنے سننے اور گفتگو سے رائے نہیں بدلا کرتی۔ رائے واقعات سے بدلا کرتی ہے۔ جب وہ واقعات سمجھ لیں گے تو خود ہی رجوع کر لیں گے"**۔ کیا ٹھکانا ہے حضرت رحمہ اللہ کی اس شفقت کا اور شان تحقیق کا!

کہاں ہیں حضرت رحمہ اللہ کے نقش قدم پر چلنے والے اور محبت کا دعویٰ کرنے والے؟ وہ حضرت رحمہ اللہ کی شان ملاحظہ فرمائیں اور اپنے گریبانوں میں منہ ڈال کر دیکھیں۔ ایک مرتبہ کچھ لوگ حضرت رحمہ اللہ ہی کی بیٹھک میں بیٹھے ہوئے مجھ کو برا بھلا کہہ رہے تھے۔ حضرت رحمہ اللہ کے کان میں وہ الفاظ پڑ گئے۔ حضرت رحمہ اللہ نے سب کو ڈانٹا اور فرمایا کہ **"تم ایسے شخص کی شان میں یہ الفاظ کہہ رہے ہو جس کو میں اپنا بڑا سمجھتا ہوں"**۔ یہ الفاظ نقل کرتے ہوئے مجھ کو حجاب ہوتا ہے۔ یہ الفاظ میری ذات سے کہیں اعلیٰ و ارفع ہیں۔ محض حضرت رحمہ اللہ کی شفقت اور محبت ہی پر محمول کیا جا سکتا ہے۔ یہ حضرت رحمہ اللہ کا اپنے چھوٹوں کے ساتھ برتاؤ تھا۔ اب دعویٰ تو کرتے ہیں حضرت رحمہ اللہ کے نقش قدم پر چلنے کا مگر حضرت رحمہ اللہ جیسا حوصلہ تو پیدا کر لیں...... بقول مشہور

اگرچہ شیخ نے داڑھی بڑھائی سن کی سی
مگر وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی

فرمایا کہ حضرت رحمہ اللہ کے ایک خاص معتقد اور معتمد مولوی صاحب مجھ سے یہ روایت بیان کرتے تھے کہ مرض الموت میں جب حضرت رحمہ اللہ دہلی میں تھے، اختلافات کی خبریں کانوں میں پڑیں تو حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا کہ **"لاؤ، پھر میں ہی کچھ اپنی راؤں سے ہٹ جاؤں، یہ اختلاف تو اچھا نہیں معلوم ہوتا"**۔ سو اگر حضرت رحمہ اللہ میرے اختلاف کو باطل سمجھتے اور حضرت رحمہ اللہ کو ان سے ناگواری ہوتی تو اپنے مسلک اور مشرب کی نسبت کیسے فرما سکتے تھے کہ لاؤ میں ہی کچھ اپنی راؤں سے ہٹ جاؤں۔ یہ حضرت رحمہ اللہ کا فرمانا بتلا رہا ہے کہ حضرت رحمہ اللہ اس اختلاف کی حقیقت سے اچھی طرح پر واقف تھے۔ ایک بار حضرت رحمہ اللہ نے اس کی نسبت فرما دیا تھا کہ **"کیا میرے پاس کوئی وحی آتی ہے؟ یہ محض میری رائے ہے۔ اس طرح اس کی بھی ایک رائے ہے"**۔ تو یہ حضرات تو ہر چیز کو اپنی حد پر رکھنے والے تھے۔ اب تو اتباع کا محض دعویٰ ہی دعویٰ ہے۔ اور میں تو ایک اور بات کہا کرتا ہوں کہ حضرت مولانا رحمہ اللہ کو ان لوگوں نے پہچانا ہی نہیں۔ اپنے اوپر قیاس کرتے ہیں۔ حضرت رحمہ اللہ جیسی ہستی اب کہاں!!!

کار پاکاں را قیاس از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر

(ملفوظات حکیم الامت، جلد ۷)

"میں کبھی زمانے کے ہاتھوں نہیں رویا اور زمانے کی گردش سے کبھی پریشان نہیں ہوا لیکن ایک بار میرے پاؤں ننگے تھے اور جوتا خریدنے کی سکت نہ تھی۔ اس سال کوفے کی جامع مسجد میں پہنچا تو بہت رنجیدہ خاطر تھا۔ اچانک وہاں میں نے ایک ایسے شخص کو دیکھا جس کے پاؤں ہی نہیں تھے۔ میں فوراً خداوند تعالیٰ کا شکریہ بجا لایا"۔ (شیخ سعدی رحمہ اللہ)

# تنگی ہو یا فراخی

## ہر حال میں دعا اور استغفار کی کثرت!

حضرت مولانا اظہار الحسن مدظلہ

آپ کے علم میں ہوگا کہ دعا کی دو قسمیں ہیں۔ ایک دعا عبادت کہلاتی ہے جو اللہ تعالیٰ کے شایانِ شان ثنا، تعریف اور اس کی کبریائی کے کلمات پر مشتمل ہو۔ دوسری قسم وہ ہے جس میں رب تعالیٰ سے دعا مانگنے والا کسی فائدہ مند چیز یا حاجت کو طلب کرتا ہے یا کسی شر سے بچنے کا سوال کرتا ہے۔

(موسوعۃ نضرۃ النعیم فی اخلاق الرسول الکریم ﷺ ۵ / ۱۹۰۲)

پھر دعا کی یہ دونوں قسمیں اعلیٰ درجہ کی عبادت ہیں اور اللہ کے فضل و کرم سے کشادگی لانے والی نیز دشمن سے بچاؤ اور برے انجام سے حفاظت کے لیے بہترین اسلحہ، بھلائی کے حصول اور مفاسد سے محفوظ رہنے کا اچھا سبب ہے۔ اس بات سے دعا کی اہمیت اور بڑھ جاتی ہے کہ خود اللہ تعالیٰ نے ہمیں دعا مانگنے کا حکم فرمایا اور قبولیت کا وعدہ بھی فرمایا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ (مومن:۶۰)

’’اور تمہارے رب نے فرمایا تم مجھ سے دعا کرو۔ میں تمہاری دعا قبول کروں گا‘‘۔

سید الرسل حضرت محمد مصطفی ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: ’’دعا افضل ترین عبادت ہے‘‘۔ (جمع الجوامع)

آپ ﷺ نے فرمایا: ’’بلاشبہ جو اللہ تعالیٰ سے نہیں مانگتا، اللہ اس سے ناراض ہو جاتا ہے‘‘۔ (جمع الجوامع)

رسول کریم ﷺ کی سیرت مبارکہ ہمیں بتاتی ہے کہ اکثر آپ ﷺ کی دعا ان الفاظ کے ساتھ ہوا کرتی تھی: (صحیح مسلم)

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ (البقرۃ:۲۰۱)

’’اے ہمارے پروردگار! دنیا کی نیکی عطا فرما اور ہمیں آخرت کی بھلائی نصیب فرما اور آگ کے عذاب سے ہمیں بچالے‘‘۔

نیز آہستگی سے دعا کرنے میں زیادہ ادب اور عاجزی ہوتی ہے۔ اور اس کے لیے چند موزوں اور مستجاب اوقات بھی ہیں جو کہ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں:

یوم عرفہ، جمعہ کا دن، ماہ رمضان المبارک، اوقاتِ سحر، کفر و اسلام کے معرکہ کے وقت، بارانِ رحمت کے وقت، نماز فرض کے بعد، افطاری کے لمحات میں، سجدوں میں اور دورانِ سفر۔

(موسوعۃ نضرۃ النعیم فی اخلاق الرسول الکریم ﷺ ۵ / ۱۹۰۲)

دعا کرنے والے کا قبلہ رُو ہو کر مانگنا، دعائیہ الفاظ کا تین بار دہرانا اور افتتاح و اختتام کے وقت اللہ کی حمد اور نبی کریم ﷺ کی ذات پر درود شریف پڑھنا شرعی تعلیمات میں پسندیدہ امر ہے۔

واضح ہو کہ استغفار بھی دعا ہی ہے۔ اس کا مطلب ہے اللہ تعالیٰ سے بخشش طلب کرنا۔ اس کے ساتھ ملتی جلتی چیز غفران ہے جس کا مفہوم ہے اللہ تعالیٰ کا اپنے بندے کو عذاب سے بچانا۔

اللہ کریم نے اپنی کتاب حکیم میں جابجا اہل ایمان کو استغفار کرتے رہنے کا حکم دیا ہے۔ فرمان باری تعالیٰ ہے:

وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (المزمل:۲۰)

’’تم سب اللہ سے بخشش طلب کیا کرو، بلاشبہ اللہ بخشنے والا رحم فرمانے والا ہے‘‘۔

**فرمان نبوی ﷺ ہے: ’’تم اپنے رب سے استغفار کیا کرو۔ بیشک میں بھی اپنے پروردگار سے روزانہ سو مرتبہ توبہ و استغفار کرتا ہوں‘‘۔**

(جامع الاحادیث)

حضور نبی کریم ﷺ نے جتنے استغفار سکھلائے ہیں، ان سب کا سردار سید الاستغفار ہے اور وہ یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَ اَنَا عَبْدُكَ وَ اَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَ وَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا

صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَ اَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ فَاِنَّهٗ لَايَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ (ریاض الصالحین)

"اے اللہ! بے شک تو ہی میرا رب ہے، تیرے علاوہ کوئی معبود نہیں، تو نے مجھے پیدا کیا، میں تیرا ہی بندہ ہوں۔ جس قدر میری استطاعت ہے، میں تیرے عہد اور وعدے پر کاربند ہوں۔ ہر اس برے کام سے جو میں نے کیا، تیری پناہ چاہتا ہوں۔ جو نعمتیں تو نے مجھ پر کیں، ان کا مجھے اعتراف ہے اور اپنے گناہوں کا بھی اعتراف کرتا ہوں۔ پس تو مجھے بخش دے۔ بلاشبہ تیرے علاوہ گناہوں کا بخشنے والا کوئی نہیں"۔

## دعا اور استغفار کا برکتیں کھینچ لانے سے کیا تعلق؟

پہلی بات تو یہ ہے کہ دعا اتنی قیمتی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اس کے متعلق فرمایا ہے: "اللہ تعالیٰ کے ہاں دعا سے بڑھ کر باعزت چیز کوئی نہیں"۔ (سنن ابن ماجہ)

فرمان رسالت مآب ﷺ ہے:

"روئے زمین پر جب بھی کوئی مسلمان دعا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے وہی چیز عطا کر دیتے ہیں جو وہ مانگتا ہے یا اس دعا کے بدلے میں اس سے کوئی شر روک دیا جاتا ہے"۔ (جامع الاحادیث)

آپ ﷺ کا فرمان ذیشان ہے:

"جس شخص کو یہ بات پسند ہے کہ مصیبتوں اور پریشانی کے وقت اس کی دعا قبول کی جائے تو وہ آسانی اور فراخی کے وقت میں خوب دعا کیا کرے"۔ (سنن ترمذی)

ارشاد نبوی ﷺ ہے:

"تم میں سے کسی شخص کی دعا اس وقت تک قبول کی جاتی ہے، جب تک وہ یہ نہ کہے میں نے بہت دعا کی مگر میری دعا قبول نہیں ہوئی"۔ (صحیح بخاری)

فرمان مصطفیٰ ﷺ ہے:

"کوئی بھی مسلمان جب اپنے بھائی کے لیے اس کی عدم موجودگی میں دعا کرتا ہے تو قبول کی جاتی ہے۔ اس کے سر کے پاس متعین فرشتہ جب بھی سنتا ہے کہ وہ اپنے کسی بھائی کے لیے دعا کر رہا ہے تو وہ آمین کہتا ہے اور ساتھ یہ بھی کہتا ہے اللہ تعالیٰ تیرے حق میں بھی یہ دعا قبول فرمائے"۔ (الجامع الصغیر وزیادتہ)

پس یوں کسی کے حق میں عدم موجودگی میں کی جانے والی دعا آپ کے حق میں بھی برابر کی سطح پر قبول کی جاتی ہے اور یاد رکھو! جو آدمی اپنے بھائی کی حاجت برابری میں لگتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کی ضرورت از خود پورا فرما دیتے ہیں۔ (نضرۃ النعیم)

اہلِ علم محققین حضرات فرماتے ہیں کہ استغفار بارانِ رحمت اور رزق کی کشادگی کے لیے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے اور استغفار کرنے والوں پر کثرت رزق، مال و زر اور اولاد جیسی بیش بہا عنایات کی بارش ہوتی ہے۔

# مرنے والوں کا ذکر برائی سے نہ کیجئے

مفتی محمد نوید خان صاحب مد ظلہٗ

جناب رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے: ''جن لوگوں کا انتقال ہو چکا ہے، ان کو برا مت کہو، اس لئے کہ مُردوں کو برا کہنے سے زندہ لوگوں کو تکلیف ہو گی''۔ (ترمذی کتاب البر)

ایک دوسری حدیث میں آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اپنے مُردوں کی اچھائیاں ذکر کرو اور ان کی برائیاں ذکر کرنے سے باز رہو''۔

(ابوداؤد، کتاب الادب، باب النھی عن سب الموتی)

**سوال** یہاں پر یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہی حکم تو زندوں کے لئے بھی ہے کہ ان کی برائی کا ذکر غیبت ہے جو کہ حرام ہے پھر خاص طور پر مُردوں کے بارے میں یہ کیوں فرمایا کہ ان کا ذکر برائی سے مت کرو؟

**جواب** یہ ہے کہ زندہ آدمی کی بہ نسبت مردہ کی غیبت زیادہ حرام ہے۔

### مُردہ کی غیبت کرنا زیادہ سنگین جرم ہے

اس کی چند وجوہات ہیں:

1۔ زندہ آدمی کی غیبت کرنے کے بعد جب احساس ندامت ہو تو یہ امید ہوتی ہے کہ جس کی غیبت کی ہے، اس سے کسی وقت ملاقات ہو جانے پر وہ غیبت کرنے والا اس سے معافی مانگ لے گا اور وہ معاف کر دے گا اور گناہ ختم ہو جائے گا، لیکن جس شخص کی غیبت کی ہو اور اس کا انتقال ہو جائے تو یہ امید بالکل ختم ہو جاتی ہے کہ کسی وقت وہ اس گناہ کو اس سے معاف کرا سکے۔

2۔ مرنے والا اللہ تعالیٰ کے پاس پہنچ چکا اور تم جس کی برائی کر رہے ہو ممکن ہے کہ اس کی برائی کو معاف کر دیا گیا ہو اور تم اس کی برائی لیے بیٹھے ہو۔ جس میں اللہ تعالیٰ کے فیصلے پر اعتراض نظر آتا ہے کہ آپ نے تو اس کو معاف کر دیا لیکن میں معاف نہیں کرتا۔ (نعوذ باللہ)

3۔ بعض صورتوں میں زندہ آدمی کی غیبت کرنا جائز ہوتا ہے مثلاً لوگوں کو اس کے دھوکے سے بچانا ہوتا ہے، اس لئے اس کی بری عادت وغیرہ کے متعلق بتاتا ہے، اس کے برعکس جس آدمی کا انتقال ہو جائے وہ اب کسی کو نقصان یا دھوکہ نہیں پہنچا سکتا، اس لئے اس کی غیبت کرنا کسی بھی وقت حلال نہیں ہو سکتی۔

4۔ ایک وجہ مذکورہ حدیث میں موجود ہے کہ مُردوں کو برا کہنے سے ان کو تکلیف تو نہ ہو گی البتہ ان کے زندہ رشتہ داروں کو تکلیف ہو گی۔ پھر کہاں کہاں معافی مانگنے کے لئے ان کے عزیز واقارب کو تلاش کرتے پھرو گے۔

البتہ ایک صورت ایسی ہے کہ مُردے کی برائی بیان کرنا جائز ہے، مثلاً کوئی شخص گمراہ کتابیں لکھ کر دنیا سے رخصت ہو گیا۔ اب لوگوں کو اس کے متعلق یہ بتانا کہ اس شخص کی کتابیں غلط اور گمراہی کا سبب ہیں۔ لہٰذا اس کی کتابوں سے پرہیز کرو اور اپنے آپ کو بچاؤ تو اس حد تک اس کی برائی بیان کرنے کی اجازت ہے۔ پھر مذکورہ حدیث میں صرف یہی نہیں فرمایا کہ برائی کے ساتھ ذکر نہ کرو بلکہ یہ بھی فرمایا کہ اچھائیاں ذکر کرو۔ جس کی حکمت یہ بیان کی گئی ہے کہ تمہارا اچھائی ذکر کرنا ایک گواہی ہے اس مرنے والے کے حق میں، اس گواہی کی بنیاد پر بعض اوقات اللہ تعالیٰ مرنے والے پر فضل فرما دیتے ہیں کہ میرے بندے تمہارے بارے میں اچھی گواہی دے رہے ہیں لہٰذا ہم نے بھی تمہیں معاف کیا اور کیا بعید گواہی دینے والے کی بھی اللہ تعالیٰ مغفرت فرما دیں۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

## بقیہ : آیت قطب اور آیت غوث کا عمل

کر دم کرے، ان شاء اللہ تعالیٰ شفا ہو۔

14 اگر کسی کو بخار ہو تو ان آیات مبارکہ کو لکھ کر دھو کر پلا دیں، ان شاء اللہ صحت حاصل ہو گی۔

15 اگر کوئی چاہے کہ جان و مال کی حفاظت رہے تو ان آیات مبارکہ کو لکھ کر مال و دولت یا سامان تجارت پر آویزاں کر دیں۔

16 اگر کسی دشمن سے مقابلہ ہو تو پانچ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں، ان شاء اللہ فتح ہو گی اور دشمن کبھی غالب نہ آئے گا۔

17 مہمات اور مشکلات کے لیے روزانہ تین مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ آسانیاں پیدا ہو جائیں گی۔

## برجوں کا انسائیکلوپیڈیا
برجوں کی معلومات پر ایک خوبصورت کتاب

مصنف: ابوالکاشف قادری    عام قیمت: 650 روپے

علم فلکیات ☆ برج حمل ☆ برج ثور ☆ برج جوزا ☆ برج سرطان ☆ برج اسد ☆ برج سنبلہ ☆ برج میزان ☆ برج عقرب ☆ برج قوس ☆ برج جدی ☆ برج دلو ☆ برج حوت...... وغیرہ وغیرہ

## دعا کیجئے
تالیف: اُم عبداللہ    عام قیمت: 285 روپے    کاغذ: اعلیٰ

اللہ کے لیے تعریفی کلمات ☆ نبی ﷺ پر درود بھیجنا ☆ والدین کے لیے دعائیں ☆ ازواج کے لیے دعائیں ☆ رزق کی کشادگی کی دعائیں ☆ بھوک اور فاقوں سے بچنے کی دعائیں ☆ جان و مال کی حفاظت کی دعائیں...... وغیرہ وغیرہ

## فیضان دعا
دعا کی اہمیت، فضیلت، قرآنی واقعات، اوراد و وظائف اور مسنون دعاؤں پر مشتمل ایک جامع کتاب

مصنف: مفتی محمد قاسم قادری    عام قیمت: 360 روپے

دعا کے بارے میں قرآنی آیات ☆ میں دعا کرنے کی والے کی دعا قبول کرتا ہوں ☆ گڑگڑا کر دعا مانگو ☆ مجھ سے دعا کرو ☆ یااللہ، یارحمٰن ☆ اللہ اپنے فضل سے مانگنے سے بھی زیادہ دیتا ہے ☆ اس کے سوا کون ہے؟ ☆ اللہ سے اس کا فضل مانگو...... وغیرہ وغیرہ

## علم الاعداد کا انسائیکلوپیڈیا
علم الاعداد کے موضوع پر ایک مکمل اور خوبصورت کتاب

مصنف: ابوالکاشف قادری    عام قیمت: 650 روپے

حروف تہجی کی اعدادی قیمت ☆ علم الاعداد خود نکالیں ☆ نمبروں کی اہمیت ☆ علم الاعداد کی خصوصیات ☆ علم الاعداد اور خواتین ☆ مرکب اور مفرد اعداد ☆ مرکب یا روحانی اعداد...... وغیرہ وغیرہ

## قرآنی علوم اور وظائف و عملیات سے کالے جادو کا توڑ
اب جادو نہیں رہے گا، بذریعہ روحانی علاج، جادو سے بچیں

مصنف: شوکت علی شاکر قادری    عام قیمت: 360 روپے

جادو کیا ہے؟ ☆ تشخیص مریض کالا جادو ☆ دم کرنے والی چھری ☆ جادو کے ذریعے سے ہونے والی تکلیفیں ☆ علم الاعداد کے ذریعے بیماریوں کا معلوم کرنا ☆ تعویذ لکھنے کے آداب ☆ تعویذ کی قسمیں ☆ گھروں میں شیطانی آگ کا لگنا...... وغیرہ وغیرہ

## پامسٹری کا انسائیکلوپیڈیا
پامسٹری کے موضوع پر ایک خوبصورت کتاب

مصنف: ابوالکاشف قادری    عام قیمت: 650 روپے

کیا ہے دست شناسی؟ ☆ انسان ذہن اور علم نجوم ☆ پاؤں اور اس کی ریکھائیں ☆ ہاتھ کو دیکھنے کا طریقہ ☆ صحیح نتائج مرتب کرنا ☆ بایاں اور دایاں ہاتھ ☆ ہاتھ کا کلر (رنگ)...... وغیرہ وغیرہ

## قرآنی اور مسنون دعائیں
تالیف: ڈاکٹر فرحت ہاشمی    قیمت: 60 روپے

دعا کی فضیلت و اہمیت ☆ دعا مانگنے کے آداب ☆ دعا کی قبولیت کے اوقات ☆ قرآنی دعائیں ☆ متفرق دعائیں...... وغیرہ وغیرہ

## شرح درود تاج
نبی مکرم نورمجسم ﷺ کی بلند و بالا شان و عظمت پر لکھا گیا عظیم و شان درود بنام درود تاج

شارح: علامہ محمد ناصر الدین ناصر المدنی    عام قیمت: 500 روپے

درود تاج ☆ الٰہی ہمارے آقا ﷺ پر رحمت نازل فرما! ☆ حضرت امام اعظم کا استغاثہ ☆ صاحب التاج ﷺ (جو صاحب تاج ﷺ ہیں) ☆ لوح محفوظ پر شہادت ختم نبوت ☆ عمارت نبوت کی آخری اینٹ ☆ آیہ لتؤمنن بہ ولتنصرنہ کے بعض لطائف...... وغیرہ وغیرہ

## دست شناسی کا جدید انسائیکلوپیڈیا
مصنف: منصور احمد بھٹی    عام قیمت: 400 روپے

نرم اور سخت ہاتھ ☆ ہاتھوں کی رنگت ☆ ناخن ☆ جلد کی ساخت ☆ ہاتھوں کی اقسام ☆ ہاتھوں کے ابھار اور ان پر علامات ☆ انگلیاں ☆ انگوٹھا اور انسان کی شخصیت ☆ عمر کے تعین کا طریقہ کار ☆ کون سا ہاتھ دیکھیں...... دایاں یا بایاں...... وغیرہ وغیرہ

## فتاویٰ برائے نظربد، جادو، حسد
فتاویٰ کمیٹی کبار علمائے حرمین شریفین المملکۃ العربیۃ السعودیہ

ترجمہ: مولانا سعید الرحمن ہزاروی    عام قیمت: 550 روپے

حسد اور نظرِ بد ☆ نظر لگانے والے کی سزا ☆ نظر کے برحق ہونے پر امام سعود الشریم کا کلام ☆ نظر لگانا کیا ہے؟ ☆ کثرت سے ذکر الٰہی کرنا ☆ بچوں کو اللہ کی پناہ میں دینا ☆ غروب شمس کے وقت بچوں کو گھر سے باہر جانے سے روکنا...... وغیرہ وغیرہ

## گناہوں کی بخشش کی دعائیں
قیمت: 35 روپے

## جادو، حقیقت اور علاج
تالیف: نجمہ مشتاق    قیمت: 60 روپے

جادو کی حقیقت ☆ جادو کیا ہے؟ ☆ جادو کی اقسام ☆ جادو کی وجوہات ☆ جادو کی چند علامات ☆ جادو سے بچاؤ کی حفاظتی تدابیر ☆ جادو کا علاج ☆ غیر شرعی طریقہ علاج کے بارے میں حکم

## مسنون صحیح دعائیں
محدث العصر علامہ ناصر الدین البانی ؒ کی کتب سے ماخوذ، صحیح احادیث کی روشنی میں کبار علمائے امت کی تشریحات کے ساتھ۔ ترجمہ: فضیلۃ الشیخ حافظ عبداللہ سلیم حفظ اللہ

عام قیمت: 550 روپے

☆ صبح و شام کے اذکار ☆ فطرت اسلام پر صبح کرنا ☆ صبح و شام کی دعائیں ☆ صبح و شام کے اوقات میں رسول اللہ ﷺ کی دعائیں ☆ سیدہ فاطمہ ؓ کو رسول اللہ ﷺ کی وصیت...... وغیرہ وغیرہ

## پتھروں کا انسائیکلوپیڈیا
پتھروں کے سحری خواص و اثرات پر جامع کتاب

مصنف: ابوالکاشف قادری    عام قیمت: 650 روپے

جواہرات کی پہچان ☆ پتھروں کے اثرات ☆ جواہرات کے سحری کرامات ☆ جواہرات کے خواص ☆ انسانی زندگی میں پتھروں کی اہمیت ☆ جواہرات کا بروج سے تعلق ☆ نگینوں کا تعلق ☆ سیاروں کے اثرات نحوست ☆...... وغیرہ وغیرہ

## صدقہ و خیرات
احادیث نبویہ ﷺ کی روشنی میں

قیمت: 80 روپے

کرم و سخاوت کا اور اللہ پر اعتماد کرتے ہوئے خیر کے کاموں پر خرچ کرنے کا بیان ☆ بخل اور حرص کی ممانعت کا بیان ☆ ایثار و قربانی اور ہمدردی و غم خواری کرنے کا بیان ☆ شکر گزار مالدار کی فضیلت کا بیان ☆...... وغیرہ وغیرہ

# حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ پر شرابیوں کی توبہ

انتخاب: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

ولی کامل حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ ایک دن مسجد میں بیٹھے تھے۔ایک شخص نے آکر ان سے کہا:''حضرت! آپ کا وعظ کیا صرف شہر میں کام کرتا ہے یا اس کے اثرات جنگل والوں پر بھی ہوتے ہیں؟''

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:''تیری بات کا کیا مطلب ہے؟''

اس نے کہا:''میں نے دیکھا کہ چند آدمی جنگل میں فلاں مقام پر موجود ہیں جو کہ ہر وقت شراب پینے پلانے اور ناچ گانے میں مصروف ہیں۔بس اس کے علاوہ ان کا کوئی کام ہی نہیں''۔

یہ سن کر حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ منہ لپیٹ کر جنگل کی طرف چل دیے۔جب وہ اس مقام پر پہنچے، جہاں کی نشاندہی بتانے والے نے کی تھی تو دیکھا کہ واقعی کچھ لوگ شراب کے نشے میں مست، ناچنے گانے میں لگے ہوئے تھے۔

یہ دیکھ کر آپ رحمۃ اللہ علیہ کو بڑا افسوس ہوا کہ رب تعالیٰ کی ذات کو بھلا کر یہ لوگ کس قدر اس کی نافرمانی میں مصروف ہیں۔پھر کچھ سوچ کر آپ رحمۃ اللہ علیہ آگے بڑھے تو وہ لوگ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھ کر چونکے......اور بھاگنے لگے......تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا''بھاگو مت! میں بھی پینے پلانے والا ہوں، میرے لیے بھی شراب لاؤ۔شہر میں تو پی نہیں سکتا۔اس لیے سب سے چھپ کر یہاں آیا ہوں''۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ کی بات سن کر وہ لوگ، جو اُن سے دور بھاگنا چاہتے تھے، وہ ٹھہر گئے۔اصل میں تو یہ ایک تدبیر تھی ایک اللہ والے بزرگ کی۔جس کے ذریعے انہوں نے ان لوگوں کو اپنی جانب متوجہ کرلیا اور دوری کی بجائے اپنے قرب میں لے آئے۔

پھر ان میں سے ایک کہنے لگا:''افسوس! شراب تو ختم ہوگئی ہے۔آپؒ فرمائیں تو شہر سے منگوا لیتے ہیں''۔

آپؒ دھیمے سے مسکرائے اور فرمایا:''کیا ایسی کوئی صورت نہیں کہ شراب خود بخود یہاں آجائے؟'' وہ بولے''صاحب! نہیں۔ہم میں ایسا کمال نہیں کہ شراب خود بخود ہی آجائے''۔

آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:''کیا میں تمہیں وہ بات سکھا دوں کہ شراب خود بخود آپ کے پاس آجایا کرے؟ اور تم خوب اس سے لطف اٹھاؤ''۔وہ لوگ اس بات سے بڑے خوش ہوئے اور واہ واہ کرنے لگے اور فرمائش کرنے لگے کہ ضرور ہمیں کوئی ایسا گر بتا دیجئے!

تو حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ بولے:''ٹھیک ہے......لیکن تم لوگ ذرا نہا دھو کر اور صاف کپڑے پہن کر میرے پاس آؤ تاکہ میں تمہیں وہ کمال سکھا دوں''۔

وہ لوگ غسل کر کے پاس صاف کپڑے پہن کر خوشی خوشی حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آئے تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:''میں جیسے کروں، تم بھی ایسے ہی کرتے جانا''۔پھر آپ نے دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھی اور آخر میں سجدے میں سر رکھ کر اللہ کریم کے سامنے رونے گڑگڑانے لگے۔آپ کی دعا کے الفاظ یہ تھے''اے اللہ! میرا کام تو یہی تھا کہ تجھ سے ٹوٹے ہوئے بندوں کو تیرے سامنے جھکا دوں، سو وہ میں کر چکا ہوں۔دلوں کو بدلنا اور نور ہدایت سے منور کرنا تو تیرا ہی کام ہے۔اب تجھے اختیار ہے کہ تو انہیں اچھے کاموں کی ہدایت دے دے''۔

اللہ کریم جو کہ بندوں کی فرماں برداری کو ہی پسند کرتا ہے، نافرمانی سے خوش نہیں ہوتا، اللہ نے ان لوگوں کے حق میں آپ رحمۃ اللہ علیہ کی دعا کو شرفِ قبولیت عطا فرمایا اور ان کو ہدایت کاملہ سے سرفراز دیا۔اور یوں وہ شرابی کبابی لوگ، اللہ کریم کے پارسا بندے بن کر اللہ کی اطاعت میں لگ گئے اور ام الخبائث (شراب) سے ہمیشہ کے لیے منہ موڑ لیا اور اپنے رب کو راضی کر کے اس سے تعلق جوڑ لیا۔

سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم

☆......اولیاء اللہ نے ہمیشہ، ہر دور میں لوگوں کی اصلاح وہدایت کے لیے کارہائے نمایاں سرانجام دیے ہیں اور اللہ سے ٹوٹے ہوئے اور خدا ناشناس لوگوں کو معرفت کے شیریں جام پلا کر ان کی زندگیوں کو تابناک بنایا ہے۔اللہ کریم ان کو امت کی جانب سے بہترین صلہ عطا فرمائے۔آمین

# اَلْقَادِرُ کے خواص واثرات

مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد تین سو پانچ (۳۰۵) ہیں۔

## طاعت وبندگی کا حصول

طاعت وبندگی کے حصول کے لیے روزانہ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھے، مراد پوری ہو۔

## سخت مشکل کا حل

کسی سخت مشکل میں مبتلا ہو تو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے، اس کی مشکل جاتی رہے۔

## ظالموں کے ظلم سے حفاظت

جب کوئی وضو کرے، اس اسم کو پڑھ لیا کرے تو وہ کبھی ظالموں کے ظلم نہ اٹھائے اور اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے۔ اعضاء دھوتے وقت ہر ایک جوڑ پر پڑھنا چاہیے۔

## حل المشکلات

حل المشکلات کے لیے اکتالیس (۴۱) بار اس کا وظیفہ پڑھنا مفید ہے۔

## ظالم سے نجات

کسی ظالم کے پھندے میں پھنس گیا ہو تو اس اسم کے پڑھنے کی برکت سے اسے چھٹکارہ نصیب ہو جائے گا اور کوئی دشمن اس پر فتح نہ پا سکے گا۔

## قوت پیدا ہو

دو رکعت نماز پڑھ کر اس اسم کو بکثرت پڑھے تو قوت پیدا ہو۔

اَلْقَادِرُ کا نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۸۲ | ۸۴ | ۶۸ |
| ۷۷ | ۷۵ | ۷۳ | ۸۰ |
| ۷۲ | ۷۹ | ۷۸ | ۷۶ |
| ۸۵ | ۶۹ | ۷۰ | ۸۱ |

# بیوی اور گڑیاں

میاں عامر حیات

شادی کے دن نئی نویلی دلہن نے ایک اٹیچی کیس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اپنے شوہر سے وعدہ لیا کہ وہ اس اٹیچی کیس کو کبھی نہیں کھولے گا۔ شوہر نے وعدہ کرلیا۔ شادی کے پچاسویں سال بیوی جب بستر مرگ پر پڑ گئی تو خاوند نے اسے اٹیچی کیس یاد دلایا۔

بیوی بولی: ''اب یہ وقت ہے اس اٹیچی کیس کے راز کو افشا کرنے کا۔ اب آپ اس اٹیچی کیس کو کھول لیں''۔ خاوند نے اٹیچی کیس کھولا تو اس میں سے دو گڑیاں اور ایک لاکھ روپے نکلے۔

خاوند کے پوچھنے پر بیوی بولی ''میری ماں نے مجھے کامیاب شادی کا راز بتاتے ہوئے نصیحت کی تھی کہ غصہ پی جانا بہت ہی اچھا ہے''۔ اس کا ماں نے مجھے طریقہ بتایا تھا کہ ''جب بھی اپنے خاوند کی کسی غلط بات پر غصہ آئے تو تم خاوند پر غصہ نکالنے کی بجائے ایک گڑیا سی لیا کرنا۔ تو مجھے جب بھی آپ کی کسی غلط بات پر غصہ آیا، میں نے گڑیا سی لی''۔

خاوند دو گڑیاں دیکھ کر بہت خوش ہوا کہ اس نے اپنی بیوی کو کتنا خوش رکھا ہوا ہے کیونکہ بیوی نے پچاس سال کی کامیاب ازدواجی زندگی میں صرف دو گڑیاں ہی بنائی تھیں۔

خاوند نے تجسس سے اٹیچی میں موجود ایک لاکھ روپوں کے بارے میں پوچھا تو بیوی بولی ''یہ ایک لاکھ روپے میں نے گڑیاں بیچ بیچ کر اکٹھے کیے ہیں''۔

# آیت قطب اور آیت غوث کا عمل

## صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

آیت قطب یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ ثُمَّ اَنۡزَلَ عَلَيۡكُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ الۡغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغۡشٰى طَآئِفَةً مِّنۡكُمۡ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدۡ اَهَمَّتۡهُمۡ اَنۡفُسُهُمۡ يَظُنُّوۡنَ بِاللّٰهِ غَيۡرَ الۡحَقِّ ظَنَّ الۡجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوۡلُوۡنَ هَلۡ لَّنَا مِنَ الۡاَمۡرِ مِنۡ شَىۡءٍ ؕ قُلۡ اِنَّ الۡاَمۡرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخۡفُوۡنَ فِىۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ مَّا لَا يُبۡدُوۡنَ لَكَ ؕ يَقُوۡلُوۡنَ لَوۡ كَانَ لَنَا مِنَ الۡاَمۡرِ شَىۡءٌ مَّا قُتِلۡنَا هٰهُنَا ؕ قُلۡ لَّوۡ كُنۡتُمۡ فِىۡ بُيُوۡتِكُمۡ لَبَرَزَ الَّذِيۡنَ كُتِبَ عَلَيۡهِمُ الۡقَتۡلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمۡ ۚ وَلِيَبۡتَلِىَ اللّٰهُ مَا فِىۡ صُدُوۡرِكُمۡ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِىۡ قُلُوۡبِكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ﴿۱۵۴﴾ (سورۂ آل عمران آیت نمبر 154)

آیت غوث یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الۡكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيۡنَهُمۡ تَرٰٮهُمۡ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبۡتَغُوۡنَ فَضۡلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضۡوَانًا ۖ سِيۡمَاهُمۡ فِىۡ وُجُوۡهِهِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمۡ فِى التَّوۡرٰٮةِ ۛۚ وَمَثَلُهُمۡ فِى الۡاِنۡجِيۡلِ ۛۚ كَزَرۡعٍ اَخۡرَجَ شَطۡـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسۡتَغۡلَظَ فَاسۡتَوٰى عَلٰى سُوۡقِهٖ يُعۡجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيۡظَ بِهِمُ الۡكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنۡهُمۡ مَّغۡفِرَةً وَّاَجۡرًا عَظِيۡمًا ﴿۲۹﴾

(سورۂ الفتح آیت نمبر 29)

عاملین وکاملین نے ان آیات مبارکہ کی کئی خاصیتیں بیان فرمائی ہیں۔

یہاں پر ہم چند خاصیتوں کا ذکر کرتے ہیں جو کہ مندرجہ ذیل ہیں:

1. جو کوئی آیت قطب اور آیت غوث کو ہر روز چالیس مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھے اور جو اللہ تعالیٰ سے مراد مانگے گا، ان شاء اللہ چالیس روز کے اندر اندر پوری ہوگی۔

2. جس کسی کو بادشاہ یا کسی امیر حاکم آفیسر سے کوئی کام ہو اور مشکل نظر آتا ہو تو دو رکعت نفل پڑھ کر ان آیات کو تین بار پڑھے اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور منہ پر پھیر لے اور پھر اُس کے پاس جائے تو ان شاء مراد پوری ہوگی۔

3. جس کسی کو دیو پری نے پکڑا ہو، اِس کے بائیں کان میں یہ دونوں آیات پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔

4. جس کسی کو کسی زہریلے جانور بچھو وغیرہ نے کاٹ لیا ہو تو اس کے دائیں کان میں پڑھ کر دم کریں، ان شاء اللہ آرام آجائے گا۔

5. جس کسی کو کوئی مشکل مہم پر جانا ہو تو دونوں آیات کو پندرہ مرتبہ پڑھ پڑھ کر خود پر دم کرے تو فتح حاصل ہوگی۔

6. جو کوئی دشمن کے گھر پر چار مرتبہ پڑھ کر دم کریں تو دشمن کا گھر خراب ہوجائے گا۔

7. جو کوئی دشمن کو مطیع کرنا چاہے تو پندرہ مرتبہ دونوں آیات کو پڑھے اور اُس کے سامنے جائے تو وہ مطیع و فرمانبردار ہوجائے گا۔

8. جو کوئی سات مرتبہ ان آیات مبارکہ کو پڑھے اور اپنے اوپر دم کر کے کسی مجلس میں جائے تو اہل مجلس عزت واحترام سے پیش آئیں گے۔

9. جو کوئی شہد اور لونگ پر تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور کھائے تو اُس کا دِل قوی ہوگا۔

10. اگر کوئی ہلاکئ دشمن کی نیت سے روزانہ نو مرتبہ ان آیات کو پڑھے اور نو روز تک مسلسل پڑھے تو ان شاء اللہ دشمن بیمار یا ہلاک ہوگا۔

11. مشکلات کے حل کے لیے چالیس یوم تک روزانہ چالیس مرتبہ پڑھے تو مشکلات حل ہوجائیں گی۔

12. اگر کوئی تنگ دست ہو تو ان آیات کو روزانہ دس مرتبہ دس یوم تک پڑھے، اللہ تعالیٰ اُس کے رزق میں اضافہ فرمادے گا۔

13. اگر کسی کو سر درد ہو تو ان آیات کو سات مرتبہ پڑھ (بقیہ ص 13)

# شوہر کو بے راہ روی سے روکنے کا خاص عمل

## حضرت مولانا محی الدین قریشی رحمۃ اللہ علیہ کا خاص عمل

### انتخاب: مولانا علی آفاق صاحب

آج ہر مرض وباء کی شکل اختیار کر گیا ہے کہ مرد اپنی خوبصورت، حسین اور تمام صفات حمیدہ سے متصف بیوی کو چھوڑ کر ادھر ادھر منہ مارتا پھرتا ہے۔ بعض طبقات میں یہ کسی عیب یا قابل غور وفکر بات کی بجائے فیشن کے طور پر اختیار کیا جاتا ہے۔ جس کے بھیانک نتائج میں سے ادنیٰ کرشمہ اور لازمی ردِ عمل گھروں کے اجڑنے کی شکل میں سامنے آتا ہے۔ شریف النفس لڑکیاں پہلے پہل خود شوہر کو سمجھانے کی کوشش کرتی ہیں مگر شوہر کی جانب سے ''نہیں ایسی کوئی بات نہیں تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے'' جیسے الفاظ سے تسلی کرانے کی کوشش کی جاتی ہے۔

مگر جب بات تکرار اور جھگڑے تک پہنچ جاتی ہے تو پھر مار پیٹ تک نوبت پہنچنے کے ساتھ ساتھ خرچہ کی بندش، مرد کی عورت میں دلچسپی کا خاتمہ، عدمِ تعریف، جس کی عورت خواہشمند اور بھوکی ہوتی ہے۔ اس حد تک مرد اپنی بیوی کے متعلق بخل اختیار کر لیتا ہے۔

نتیجہ یہ ہوتا ہے لڑکی اپنے ماں باپ کو بیچ میں ڈال کر معاملات کو حل کرنے کی کوشش کرتی ہے مگر بے سود۔

اس طرح کی خواتین کے شوہر اگر کسی جادو جنات یا مخلوق کے تسلط میں نہ ہوں تو یہ وظیفہ انتہائی مجرب و مفید ہے۔ جس کا رزلٹ اور آثار خیر چند دن میں ظاہر ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔

اول آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔ وقت مقرر کر کے کامل دھیان اور توجہ اور تصور کے ساتھ 313 مرتبہ درج ذیل آیت پڑھیں:

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (المائدۃ:۱۰۰)

اس کے بعد تصور میں شوہر پر دم کریں۔ پانی دم کر کے پلائیں اور کھانے کی چیزیں مثلاً نمک، چینی وغیرہ پر دم کر کے گھر میں استعمال کریں۔ پانی کو دودھ، چائے اور کھانے میں بھی استعمال کریں۔

# حصول رزق اور رزق کی فراوانی کے لیے

## شیخ عارف نجم الدین بحرینی کا مجرب نسخہ...

### انتخاب: مولانا عرفان صاحب

آج کے اس دور میں ہر انسان کو کسی نہ کسی وقت مالی دشواری کا سامنا کرنا پڑتا ہے، حالات مختلف ہوتے ہیں، کبھی رزق کے حصول کے لیے انسان تگ ودو کرتا ہے لیکن ایسا لگتا ہے کہ جیسے اس کا رزق اس سے اور دور ہوتا جا رہا ہے۔ اگر آپ بھی رزق میں فراوانی کے خواہش مند ہیں، غیب سے رزق کے اسباب کی فراہمی کے طلب گار ہیں تو یہ نسخہ اپنے عمل میں لائیے اور اللہ کا شکر ادا کیجیے۔ ممکن ہے نتیجہ برآمد ہونے میں کچھ تاخیر ہو جائے۔ ہر شخص کے ساتھ الگ معاملہ ہو سکتا ہے۔ جس کی غذا حلال اور طیب ہوگی اور جو جتنا تقویٰ کا حامل ہوگا، اس کے لیے اس کا اثر بھی اسی کے حساب سے جلد ہوگا۔ لیکن یہ بات ذہن نشین رہے کہ نتیجہ کے جلد یا دیر سے ظاہر ہونے کا مدار تقویٰ اور اکلِ حلال پر ہے۔ اگر کوئی شخص متقی اور پرہیز گار ہے، معاصی سے حتی الامکان بچتا ہو اور پھر اس وظیفہ کی پابندی کرلے تو اس کو حیرت انگیز نتیجہ کا سامنا ہوگا۔ 19 دن گزرنے نہیں پائیں گے کہ اس کو حیرت انگیز نتیجہ کا سامنا ہوگا لیکن اس کے لیے بھی شرط یہ ہے کہ یہ وظیفہ پڑھنے کا کسی کو علم نہ ہو اور وہ شخص اس نتیجہ کا دوسروں سے ذکر نہ کرے۔

طریقہ بہت آسان ہے۔ وہ یہ ہے کہ مہینہ کی پہلی جمعرات کی فجر کی نماز کے فوراً بعد ایک ہی بیٹھک میں

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ

تیرہ سو (1300) مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد ہر روز صبح میں پڑھنے والا شخص اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے۔ مثلاً اگر کسی شخص کا نام ''علی'' ہے تو وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد یہ آیت 110 مرتبہ پڑھے۔ یہ واضح رہے کہ صرف پہلے روز ہی آیت کریمہ تیرہ سو (1300) مرتبہ پڑھنی ہے۔

# حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خواب میں دیکھنے کے اعمال

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ

بلاشبہ ہر عاشق رسول ﷺ کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کو محسنِ اعظم ﷺ کی خواب میں زیارت نصیب ہوجائے۔ اس مضمون میں ہم کچھ معتبر اعمال نقل کر رہے ہیں تاکہ عاشقین رسول ﷺ ان کی مدد سے محسن اعظم ﷺ کی زیارت کرسکیں۔ ان اعمال پر عمل کرنے سے پہلے چند باتوں کا لحاظ رکھیں۔ جس رات ایسا عمل کرنا ہو تو اس سے ایک دن پہلے کوئی بھی کام خلاف سنت نہ کریں۔ عمل کے وقت کپڑے، بستر، تکیہ، چادر وغیرہ پاک وصاف ہوں اور عطر میں بسی ہوئی ہوں۔ جس کمرے میں عمل کریں، اس میں اگربتی جلالیں، عمل کے بعد کسی سے بات چیت کیے بغیر سوجائیں اور سونے سے قبل لاتعداد مرتبہ درود پڑھتے رہیں۔

طریقہ (۱)...... سونے سے پہلے بکثرت اس درود شریف کو پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ زیارت سے مشرف ہوں گے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ۔

طریقہ (۲)...... جو شخص کامل طہارت کے ساتھ اس درود شریف کو روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے گا، وہ خواب میں زیارت رسول ﷺ سے سرفراز ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

طریقہ (۳)...... بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا، اسے بہت جلد محسن اعظم ﷺ کی خواب میں زیارت نصیب ہوگی۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

یہ عمل کم سے کم پانچ جمعوں تک کرنا چاہیے۔ ان شاء اللہ اسی دوران یا کچھ دنوں کے بعد زیارت سے مشرف ہوگا۔

طریقہ (۴)...... محسن اعظم ﷺ کی زیارت کے لیے شبِ جمعہ میں بعد نمازِ عشاء دو رکعت نفل بہ نیت زیارت رسول ﷺ اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اور گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سو مرتبہ یہ درود پڑھیں اور کسی سے بات چیت کیے بغیر سوجائیں۔ اس عمل کو تین ہفتوں تک کرلیں۔ ان شاء اللہ زیارت ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ

طریقہ (۵)...... عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نفل اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔ اس عمل کو لگاتار سات راتوں تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ زیارت سے سرفراز ہوں گے۔ درود یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

طریقہ (۶)...... سورۂ یٰسین کی تلاوت کریں اور ہر مبین پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں۔ سورۂ یٰسین کے شروع اور آخیر میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں۔ اس عمل کو لگاتار تین راتوں تک کریں۔ تینوں دن کپڑے پاک اور صاف پہنیں اور ہر وقت باوضو رہیں اور دن میں اٹھتے بیٹھتے کوئی سا بھی درود پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ تین دن کے اندر زیارت رسول ﷺ سے بہرہ ور ہوں گے۔

نوٹ: زیارت رسول ﷺ کی خواہش رکھنے والے لوگوں کے لیے ضروری ہے کہ وہ ایسے کمرے کا انتخاب کریں جو الگ تھلگ ہو۔ اس میں ٹی وی اور گانے بجانے والی کوئی چیز نہ ہو۔ کمرے میں اگربتی جلائیں اور جس بستر پر سوئیں، وہ پاک صاف ہو۔ عمل کے بعد کسی سے بات نہ کریں اور جب تک نیند نہ آئے، درود شریف کا ورد رکھیں۔

# لوحِ خاص برائے حصولِ علم، ترقئ علم اور کامیابئ امتحان

خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ لوح قرآن پاک کی ایک آیت پر مشتمل ہے، جس کا تعلق علم سے ہے۔ آیت یہ ہے: رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ﴿سُوْرَۃُ طٰہٰ: ۱۱۴﴾

ترجمہ: ''میرے پروردگار مجھے اور زیادہ علم دے''۔

## لوحِ خاص کی تفصیل

لوح کو مربع ذوالکتابت میں بنایا جائے گا۔ سعد بن شمیم کے لیے لوح تیار کرنے کا طریقہ درج ذیل ہے:

سعد بن شمیم کے اعداد = 134 + 390=524

جبرائیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| رب | زدنی | علما | سعد بن شمیم |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲ | ۵۲۳ | ۲۰۳ | ۷۰ |
| ۵۲۲ | ۱۳۹ | ۷۳ | ۲۰۴ |
| ۷۲ | ۲۰۵ | ۵۲۱ | ۱۴۰ |

رب زدنی علما

میکائیل

یاالٰہی! سعد بن شمیم کو دینی و دنیوی ہر امتحان میں نمایاں کامیابیاں عطا فرما۔ علم کی ترقیاں عطا فرما۔ حصولِ علم کے تمام اسباب مہیا فرما۔ آمین

## لوح تیار کرنے کا خاص وقت

شرفِ قمر کا وقت، حصولِ علم اور علمی میدان میں کامیابیوں کے لیے ایک خاص وقت ہے۔ اس وقت میں ایسے اعمال تیار کرنے چاہئیں، جو علم کی ترقی اور کامیابی امتحانات کے لیے ہوں۔

## شرفِ قمر کے خاص وقت کا خاص عمل

شرفِ قمر ۱۳ فروری ۲۰۱۶ کو رات 7:59 پر شروع ہوگا اور ۱۳ فروری رات 9:38 پر ختم ہوگا۔ کُل دورانیہ ایک گھنٹہ ۳۹ منٹ۔

## فیض جاری رہنے کا طریقہ

فیض جاری رہنے کے لیے لازمی ہے کہ روزانہ وظیفہ بھی پڑھا جائے۔ اس سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ جو لوگ وظیفہ نہیں پڑھتے، ان کو بھی فائدہ ہوتا ہے مگر کچھ عرصہ بعد وہ فائدہ کم ہونا شروع ہو جاتا ہے اور جو لوگ وظیفہ باقاعدگی سے پڑھتے رہتے ہیں، ان کا فیض جاری رہتا ہے۔ ادارے سے لوح منگوانے والوں کو وظیفہ ساتھ دیا جائے گا۔

## لوح بنانے کی اجازت

لوح بنانے کی ہر کسی کو اجازت ہے۔ جو لوح تیار کرنے کے لوازمات سے واقف ہو۔ خصوصًا بخوارت دینے کا اہتمام کرے۔ بہتر ہے کہ صرف عامل حضرات ہی تیار کریں۔ عمومًا لوگ بخورات اور مخصوص ساعات کا اہتمام نہیں رکھتے۔ پھر شکایت کرتے ہیں کہ فائدہ نہیں ہوا۔ فائدہ ہونا نہ ہونا تو اللہ ﷻ کی مرضی پر موقوف ہے، مگر چیز بھی تو صحیح تیار کی جائے۔

**نوٹ:** جو حضرات و خواتین خود نہ بنا سکیں، وہ ادارے سے رابطہ فرمالیں۔ یہ لوح سائل کے نام مع والدہ کے لحاظ سے بنائی جاتی ہے۔ اس لیے خیال رکھیں کہ ھدیہ ۱۱ فروری تک موصول ہو جائے۔ لوح کا ھدیہ کاغذ پر زعفران سے 1250 روپے ہے۔ ھدیہ پیشگی آنا ضروری ہے۔ ڈاک خرچ بذمہ خریدار ہوگا۔

شرفِ قمر ہر ماہ ایک بار لگتا ہے۔ ہر ماہ اوقات مختلف ہوتے ہیں۔ لہٰذا ہر ماہ آپ تیار کر سکتے ہیں یا ہمارے ادارے سے کروا سکتے ہیں۔

# بیرون ملک سفر کی بندش کا علاج

## مولانا علی آفاق صاحب

آج کل حسد کے مارے لوگ، کینہ اور بغض کی آگ میں جلتے ہوئے کچھ اس قسم کی حرکات کرتے ہیں کہ الامان الحفیظ۔ ہمارے معاشرے میں جس طرح روحانی حفاظت سے غفلت عام طور پر دیکھنے میں آرہی ہے، بالکل اسی طرح روحانی وار کرنے والے بھی کوئی موقع روحانی طور پر نقصان پہنچانے کا، ہاتھ سے نہیں جانے دیتے اور اس نقصان پہنچنے پر مریض اس پریشانی کو اپنی قسمت کی خرابی شمار کرتے ہیں۔ کسی روحانی تدبیر سے نہ صرف منہ پھیر لیتے ہیں۔ بلکہ اگر اس طرف کوئی دوست، خیر خواہ توجہ دلائے تو یہ جملہ عموماً سننے کو ملتا ہے **"یہ آپ مجھے کس چکر میں پھنسانا چاہتے ہیں"**۔ اس کے ساتھ ساتھ روحانی دشمن اپنے آپ کو رازق اور مالک کی صفت سے متصف شمار کرتے ہیں۔ (نعوذ باللہ)

کیونکہ عموماً وہ یہ دعویٰ کرتے نظر آتے ہیں کہ میں دیکھتا ہوں کہ فلاں بندہ کیسے بیرون ملک جاتا ہے؟ ملازمت یا نوکری کرتا ہے؟ کیسے اس کا معاشی پہیہ چلتا ہے؟ بعض دفعہ وقتی طور پر ان کا یہ شیطانی دعویٰ اپنا اثر بھی دکھاتا ہے۔ مگر بالآخر فتح حق کی ہوتی ہے۔ روحانی بندش کا شکار فرد وظیفہ پڑھتا ہے۔ صدقہ جات کرتا ہے۔ منت مرادیں مانتا ہے۔ مختلف لوگوں کے بتائے ہوئے وظائف مثلاً آیت کریمہ کا ختم وغیرہ پر اپنا پورا زور خرچ کر دیتا ہے۔ مختلف ٹریول ایجنٹس کے دفتروں کے دھکے کھاتا ہے۔ مگر ویزے کا معاملہ کسی جگہ سے بھی حل ہوتا نہیں دکھائی دیتا۔

بیرون ملک سفر کی بندش کے عمل پر جو مخلوق جنات سفلی عمل سے مسلط ہوتی ہے، وہ اپنے پنجے پوری طرح گاڑ لیتی ہے تو پھر تھک ہار کر وہ مریض کسی مستند عامل اور روحانی معالج کے پاس پہنچتا ہے۔ روحانی علاج کا یہ معاملہ جس کو چند ایام کی محنت سے حل کیا جا سکتا تھا، اب اس پر وقت بھی زیادہ خرچ ہوتا ہے اور مریض کی اندرونی اور بیرونی بندش...... دونوں کو دور کرنا لازمی ہو جاتا ہے۔ اور ساتھ ہی اس کی حفاظت کے حوالے سے مستقل طور پر جنات اور مؤکلات کی ڈیوٹی لگانی اہم کام ہوتا ہے۔ جس پر کافی اخراجات آتے ہیں۔ جس کا حل ہم یہ بتاتے ہیں کہ آپ بھی حفاظت کا عمل حاصل کریں۔ اس کا نقد صدقہ ادا کریں اور آپ کی ضرورت کے مطابق معمولی ریاضت تجویز کر دی جاتی ہے، جس کی برکت اور کرشمہ کا اب تک بلا مبالغہ ہزاروں لوگ اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کر چکے ہیں۔ ان شاء اللہ جو بھی آزمائے گا، فائدہ پائے گا۔ بعض لوگ علاج کروا لیتے ہیں، اس پر پیسے اور وقت خرچ کر لیتے ہیں مگر جیسے ہی بیرون ملک سفر کی بندش کا خاتمہ ہوا، بس معالج کو چھوڑ کر یہ جا وہ جا۔ نتیجہ وہی جس کا خطرہ ہوتا ہے کہ بیرون ملک سفر کی بندش تو ختم ہو گئی۔ یورپ، امریکہ سمیت اپنے مطلوبہ مقام اور ملک تو پہنچ گئے مگر وہاں جا کر مناسب ملازمت اور کاروبار کے سیٹ ہونے میں رکاوٹیں پیش آتی ہیں۔ لڑکا یا لڑکی شادی کے بعد امیگریشن کے ذریعے باہر جانا چاہتا یا چاہتی تھی۔ مگر علاج کے بعد بیرون ملک چلی گئی۔ مگر وہاں جا کر شوہر سے ایک دن بھی نباہ نہ ہو سکا۔ بالآخر چند ماہ میں یا چند سالوں کے بعد دو خاندان تباہی کے دہانے پر جا پہنچے۔

اس کے مستقل حل کے لیے بیرون ملک سفر کی بندش کا مستقل علاج کروائیں۔ صرف انٹرنیٹ پر موجود رسائل و کتب میں موجود وظائف اور فیس بک پر موجود مختلف مفت روحانی خدمات و سہولیات کے جھانسے میں آ کر اپنا قیمتی وقت برباد نہ کریں کیونکہ وظائف کی طاقت اور عامل اور معالج کی روحانی طاقت و پرواز میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ اس لیے درست سمت اختیار کریں۔ ورنہ بہت دیر ہو جائے گی۔ الحمدللہ، ہمارے ادارے میں علاج کے ساتھ حفاظت اور حصار بھی سکھایا جاتا ہے۔

لہٰذا علاج بھی کروائیں اور حصار بھی لازمی حاصل کریں۔ کیونکہ درست اور صحیح سمت اور رخ کا مسافر جلد یا دیر سے، ایک نہ ایک دن ضرور منزلِ مقصود تک پہنچتا ہے۔ جبکہ غلط راستے پر چلنے سے خواہ جان بوجھ کر ہو یا انجانے میں، اندھے سفر کا راہی منزل تک ہرگز اور کسی صورت نہیں پہنچ پاتا۔

## گھر بیٹھے ”اسمِ اعظم کورس“ کریں

ہرفرد کرسکتا ہے

اسمِ اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کردئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسمِ اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسمِ اعظم معلوم کرنے کے لئے متعدد پہلو مدِ نظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسمِ اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسمِ اعظم معلوم کرسکیں گے۔ اسمِ اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلّہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے **2100** روپے، رسالے کے ممبران کے لئے **2600** روپے، غیر ممبران کے لئے **3100** روپے۔

**نوٹ:** صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

## حصارِ قرآنی کبیر

### قرآنی اعمال کا ایک خاص عمل

جہاں آسمانی وزمینی آفتوں کا معاملہ ہے، وہیں نہ نظر آنے والی مخلوق ”جنات وشیاطین“ سے حفاظت بہت ضروری ہے۔ قرآنی آیات پر مشتمل حصار کا عمل کرنے سے خاص روحانی دفاع حاصل ہوتا ہے۔ عامل اپنی، اپنے اہل وعیال کی حفاظت کے ساتھ ساتھ اپنے مریضوں کا روحانی دفاع کرنے کے بھی قابل ہوجاتا ہے۔ مریض کتنا ہی دور کیوں نہ ہو، عامل حصار لگا سکتا ہے۔ **اجازت کا ہدیہ ممبران کے لیے 1600 روپے اور غیر ممبران کے لیے 2100 روپے ہے۔**

**رابطہ** روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

## خزینۂ مجربات

**فیس 5100**

◆ بکری کے صدقہ کا خاص عمل جس کو کرنے سے جس کام یا مریض کے علاج میں رکاوٹ آرہی ہو، اس میں بہت آسانی ہوجاتی ہے۔ نیز بڑے سے بڑے جنات وجادو کے علاج میں صدقہ کا عمل کرنے سے عامل اور مریض، دونوں رجعت سے محفوظ رہتے ہیں ◆ سوئیوں والا خاص عمل جس کو کرنے سے ہر قسم کا بخار، ٹی بی، ٹائی فائیڈ وغیرہ ختم ہوجاتا ہے۔ ڈاکٹرز حیران رہ جاتے ہیں ◆ مختلف جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج ◆ جب ڈاکٹرز آپریشن کا کہہ دیں تو بغیر آپریشن ولادت کا خاص عمل ◆ مقدمہ جیتنے کا مجرب عمل ◆ نکاح و حب کے اعمال کے ساتھ اور بھی دیگر مقاصد کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**مولانا عرفان صاحب 0321-4661681**

**نقد صدقہ ادا کرکے درج بالا اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔**

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

## عاملین کیلئے حُب کے خاص اور مجرب اعمال کی بیاض

عاملین یہ بات بخوبی جانتے ہیں کہ حُب کے اعمال کے لوگ دعوے تو بہت کرتے ہیں، مگر کئی بار ایسا ہوتا ہے کہ ”کھودا پہاڑ، نکلا چوہا“۔ کئی عامل بہت چکر لگوانے پر بھی اصل عمل نہیں دیتے۔

دارالعمل چشتیہ کی طرف سے ایسے حُب کے متلاشی عاملین کے لئے ایک روحانی تحفہ جس میں چند ایسے اعمال ہیں جو عرصہ سے ہمارے استعمال میں ہیں اور بعض اعمال کے پیچھے باقاعدہ مخلوق بھی ہے۔ مخلوق ہمارے پاس رہے گی، عامل صرف اس سے استفادہ کرسکیں گے۔

بیاض کے حصول کے لئے نقد ھدیہ ادا کرنا شرط ہے۔ اجازت یافتہ عامل ان اعمال کو اعتماد سے استعمال کرسکتے ہیں۔ یہ بیاض ہر کسی کو نہیں دی جائے گی۔ جن پر اطمینان ہوا، صرف ان عاملین کو ہی دی جائے گی۔

**ھدیہ 11,000 روپے**

اجازت کے لئے عوام الناس رابطہ نہ کریں۔

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔**

مولانا عرفان **0321-4661681** دوپہر 2 تا 5 (علاوہ جمعہ و اتوار)

ممبران کے لیے بغیر فیس اعمال کی تفصیل darulamal.org/ruhanidarsgah/kr_members.htm

# لوحِ دولتمندی (دولت مند بننے کے لیے)

## مریخ مشتری تسدیس کے خاص وقت کا عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ لوح قرآن پاک کی ایک سورت، سورۂ نصر پر مشتمل ہے۔ سورۂ نصر حصولِ دولت، رزق کی فراوانی اور ادائیگی قرض کے لیے ایک خاص اثر رکھتی ہے۔

### لوحِ خاص کی تفصیل

لوح کو ۱۰×۱۰ میں بنایا جائے گا۔ طریقہ درج ذیل ہے:

جبرائیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| اذا | جاء | نصر | اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جاء | نصر | اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ |
| نصر | اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا |
| اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح |
| والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد |
| ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ |
| یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ |
| فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان |
| دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان | توابا |

اسرافیل — عزرائیل

میکائیل

یا اللہ! عرفان بن نصرت کو رزق و دولت کی فراوانی عطا فرما۔ ہر طرح کے قرضوں سے جلد از جلد نجات عطا فرما۔ ترقیٔ کاروبار کے اسباب عطا فرما۔

### لوح تیار کرنے کا خاص وقت

مریخ مشتری تسدیس کا وقت حصولِ دولت کے لیے ایک خاص وقت ہے۔ اس وقت میں ایسے اعمال تیار کرنے چاہئیں، جو حصولِ مال و زر اور دولت کی فراوانی کے لیے ہوں۔

۱۲ فروری ۲۰۱۶ کو صبح 9:31 پر ابتداء ہوگی اور ۱۵ فروری رات 10:37 پر خاتمہ ہوگا۔ اس دوران سعد دن میں ساعتِ مشتری میں بنائیں۔

### فیض جاری رہنے کا طریقہ

فیض جاری رہنے کے لیے لازمی ہے کہ روزانہ وظیفہ بھی پڑھا جائے۔ اس سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ جو لوگ وظیفہ نہیں پڑھتے، ان کو بھی فائدہ ہوتا ہے مگر کچھ عرصہ بعد وہ فائدہ کم ہونا شروع ہو جاتا ہے اور جو لوگ وظیفہ باقاعدگی سے پڑھتے رہتے ہیں، ان کا فیض جاری رہتا ہے۔

### لوح بنانے کی اجازت

اس عمل کی ہر کسی کو اجازت ہے۔ لوح تیار کرنے کے لوازمات سے واقف ہو۔ خصوصاً بخورات دینے کا اہتمام کرے۔ بہتر ہے کہ صرف عامل حضرات ہی تیار کریں۔ عوام بخورات اور مخصوص ساعات کا اہتمام نہیں رکھ پاتی۔ پھر شکایت کرتی ہے کہ فائدہ نہیں ہوا۔ فائدہ ہونا نہ ہونا تو اللہ جل جلالہ کی مرضی پر موقوف ہے، مگر چیز بھی تو صحیح تیار کی جائے۔ وظیفہ لوح منگوانے والوں کو ساتھ دیا جائے گا۔

**نوٹ:** جو حضرات و خواتین خود نہ بنا سکیں، وہ ادارے سے رابطہ فرما لیں۔ لوح کا ھدیہ کاغذ پر زعفران سے 1500 روپے ہے۔ ھدیہ پیشگی آنا ضروری ہے۔ ڈاک خرچ بذمہ خریدار ہوگا۔

### خاص ہدایت

اگر سورۂ نصر کا عامل لوح بنائے تو سونے پر سہاگہ والی بات ہے۔ عاملین اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اور زیادہ سے زیادہ بنا کر رکھیں۔

# جنات کی شہزادی ''دولی شہزادی'' کی تسخیر کا خاص عمل

ماہر علومِ مخفی صوفی حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

دولی شہزادی جنات کی شہزادی ہے۔اس کے تابع جنات کے قبیلے ہیں اور تمام دنیوی امور میں عامل کی معاون و مددگار رہتی ہے۔سحر زدہ اور آسیب زدہ مریضوں کے علاج میں بھی عامل کی معاونت کرتی ہے اور حُب و بغض کے کاموں میں بھی مدد کرتی ہے۔

مجھے یہ عمل میرے اپنے بزرگ دوست سیّد وارث علی شاہ گیلانی سے ملا تھا اور انہیں حکیم سیّد محمد شفیع گیلانی سے اور انہوں نے ایک عیسائی عامل سے حاصل کیا تھا جو اس عمل کا عامل تھا۔سیّد محمد شفیع گیلانی بھی اس عمل کے عامل رہ چکے ہیں اور اس عمل سے عجیب وغریب کام لیا کرتے تھے۔تسخیر دولی شہزادی کا منتر یہ ہے:

''کالا کلوا کالی رات۔کلوا بھیجیا گوری کے پاس۔گوری نہیں آئی میرے پاس۔پئی تڑفے دن تے رات۔بیٹھیاں بہہ نہ ہو وے۔کھلوتیاں کھلو نہ ہووے۔میرے باجھ آرام نہ آوے۔گوری نوں کون کون لیاوے۔ہنومان جتّی اور بیر بھائی۔آئی مائی کالکاں آئی کٹک چڑھائی۔گوری نوں سروں پھڑ کے لیائی۔گوری کیکر سڑے اگ میں بلے۔دوہائی وڈ پیر کی۔دوہائی نقش خاتم سلیمانی۔میں محبوب الٰہی۔اسلام برحق۔بدوح حاضر۔خضر خواج ظلِ بحضور۔صورت محمد کی سب حاضر حضور۔اُٹھے شاہ فرشتہ اڈھی رات لیا۔وصلِ وکالُوا۔اگّے ہو چلے۔توں میرا محب میں تیرا محبوب۔پوچھن اپنے جمال سے نبی صاحب۔چلے سمیاں راس میں۔جنّاں کا پیر کہائے کہ بدوح کے سُدّوح زمین کا پوت دوڑ کر آوے۔نکّی نکّی جنّت کو قید کر کے لیاوے۔دیکھو سنتری میرے علم کا تماشہ۔منتر کا جنتر چلے۔اگّے بی بی فاطمہ واہ حضرت علی۔چڑھے حضرت محمد مصطفیٰ چڑھے اِس گھڑی۔وڈّے واہ واخلے واہ تے نُو۔دل کبوتر ہو رہیا۔گھیرا پڑا ایلیین۔ہیں پُرمراد تُوں محی الدین۔تیل تیل مہاں کا تیل۔متھے لگاواں راجہ پرجا پیریں پانواں چندر ماراں مکھ میں سورج کرے رسو۔تیغ ماری مہاولی صفانہ بولے کو''

## طریقہ ریاضت

دولی شہزادی کی تسخیر کے اس عمل کی ریاضت کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات سے روزانہ ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ مندرجہ بالا منتر بعداز نمازِ عشاء لکڑی کے تخت پوش پر مصلیٰ بچھا کر پڑھا کریں۔پڑھنے کے مکان میں دوسرا کوئی شخص نہ آئے۔تخت پوش پر ہی سو جایا کریں۔عمل پڑھنے سے پہلے چاروں قل شریف اور آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اردگرد حصار کرلیا کریں۔اگربتی روزانہ جلایا کریں اور اپنے لباس کو معطر رکھا کریں۔لہسن۔پیاز۔مولی۔گوشت۔انڈہ۔مچھلی سے پرہیز کریں۔دورانِ عمل زلزلہ، آندھی، بارش، ٹڈی دل، چمگادڑ، بھینس، بلیاں، سانپ اور ریچھ وغیرہ اکثر نظر آتے ہیں۔علاوہ ازیں ڈراؤنی شکلیں بھی سامنے آتی ہیں۔بعض اوقات دولی شہزادی کے تابع جنات تخت پوش کو اُٹھا کر لے جاتے ہیں۔آگ میں پھینکنے یا سمندر میں گرانے کا پروگرام بناتے ہیں۔اور دورانِ ریاضت خوابوں میں بھی ایسے ہی مناظر نظر آتے ہیں۔عامل کیلئے ضروری ہے کہ بالکل نہ ڈرے اور روزانہ مقرر کردہ تعداد میں عمل پڑھتا رہے۔اکیسویں رات خوبصورت عورتوں کی شکل میں دولی شہزادی کی کنیزیں آتی ہیں جو عامل کو اپنی طرف راغب کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔عامل کیلئے لازم ہے کہ اپنے شہوانی خیالات پر کنٹرول رکھے۔

(بقیہ ص 39)

# لڑکی کی مرد صالح سے جلد شادی ہو

محمد علی ارسلان قریشی

قرآن مجید رسول عربی ﷺ کا معجزہ ہے اور تمام دینی و دنیاوی علوم کا مرکز اور منبع ہے۔ اسی سے حدیث مبارکہ اور اسی سے فقہ، اسی سے طب اور اسی سے قانون مملکت اور قانون انسانی وضع کیے گئے ہیں۔ ان آیات مبارکہ سے اہل معرفت نے انہیں اعداد میں سمو کر اہل غرض کے لیے پیش کیا اور نتیجہ اہل خیر اور اہل حقوق پر چھوڑ دیا ہے اور جس قدر، جس کا یقین کامل ہوگا، اسی قدر اس الہامی کتاب سے فیض حاصل کرے گا۔

دوسرے لفظوں میں ایسے کہہ سکتے ہیں جس قدر جو بھی گہرائی اور یکسوئی سے اس کلام الٰہی کے اندر اپنے آپ کو ڈبو کر غور وخوض کرے گا، اتنے ہی اس پر اسرار ورموز کھلتے جائیں گے۔ اور ایسے ایسے عجائبات سامنے آئیں گے کہ انسانی عقل دنگ رہ جائے گی۔ میرا تو ایمان ہے کہ اللہ کا یہ کلام آپ کی زندگی کے ہر شعبہ میں رہنمائی کرے گا اور کرتا ہے لیکن یہ انہی لوگوں کی رہنمائی کرتا ہے جو ایمان کامل سے اس پر عمل کرتے ہیں۔ آپ دنیا کے جس عمل کے بارے میں معلوم کرنا چاہیں، آپ کو راستہ ملے گا، چاہے وہ علم ریاضی ہو، علم کیمیا ہو یا علم الابدان ہو یا معاشرے کے متعلق احکامات ہوں یا قانونِ وراثت ہو۔ اس کے علاوہ عملیات، جنات، مؤکلات ہمزاد، غرض اللہ نے انسان کی رہنمائی کے لیے وہ چیز، جو اس کائنات کے متعلق ہے، اس کے اندر رکھ دی ہے۔ اب وہ آنکھ چاہیے جو اس کو دیکھ سکے۔ میں عرض کرنا چاہتا ہوں کہ علم نقوش اس دور کی ایجاد واختراع نہیں بلکہ صدیوں سے اہل عرفان ان سے انسان کی مشکلات کا ازالہ کرتے چلے آرہے ہیں اور آج تک اس علم کی روحانی قوت جاری وساری ہے۔ ان لکیروں اور اعداد میں حیرت انگیز قوت پوشیدہ ہے جو بعض اوقات انسانی ذہن کی سوچ سے بھی پہلے وقوع پذیر ہو کر اپنے اثرات ظاہر کر دیتی ہے۔ جس سے مشکلات کے بادل چھٹ کر روشنی کی کرن نمودار ہو کر سب کچھ منور کر دیتی ہے۔ اس قوت کو استعمال کس طرح کیا جائے۔ یہ ذرا مشکل مسئلہ ہے کیونکہ نقش تو ہر کوئی لکھ دیتا ہے مگر اثرات نہیں ہوتے۔

عمل ایک پیچیدہ مشین کی مانند ہے۔ جب تک اس کے تمام پرزوں کے بارے میں کسی ماہر علم سے نہ سیکھیں گے، اسی وقت تک اس کی ابجد سے بھی واقفیت ناممکن ہے۔ نقوش کی روحانی قوت کو بیدار کرنے کے لیے بہت مشق اور محنت کی ضرورت ہے ورنہ بے ہنگم شور کی طرح سر دردی کے علاوہ کچھ نہیں۔ جس قدر عامل اس فن پر عبور رکھتا ہوگا، اسی قدر اہل غرض کی تمام آرزوؤں کی تکمیل کر سکے گا۔

آیئے آج آپ کو درود بوصیری کا اعجاز دکھاتا ہوں۔

جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو، شادی کا پیغام نہ آئے اور عمر گزرتی جائے، تمام اسباب ہونے کے باوجود والدین کی اپنی بیٹیوں کے لیے نیند اڑی رہتی ہو، جب کہیں سے شام کا پیغام نہ آئے اور پریشانیاں ہی پریشانیاں ہوں تو قرآن حکیم کا اعجاز دیکھیں۔ ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے مقررہ مدت کے دوران ہی پیغامات آنے شروع ہو جائیں گے اور کسی اچھی اور نیک جگہ شادی ہو جائے گی۔

طریقہ یہ ہے کہ لڑکی کا نام الگ الگ حروف میں لکھیں۔ دیکھیں ان حروف میں کون سا عنصر غالب ہے۔ اس میں درود مبارک کے اعداد جمع کر کے عنصر کے مطابق دو نقش لکھیں۔ ایک نقش سورہ طٰہٰ میں رکھ دیں اور دوسرا لڑکی اپنے گلے میں ڈال لے اور اکیس روز تک درود مذکورہ کا، نام کے اعداد کے مطابق ورد کرے۔ ان شاء اللہ اس کی شادی مرد صالح سے ہو جائے گی اور زندگی خوش وخرم گزرے گی اور اولاد نیک پیدا ہوگی۔

درود شریف بوصیری یہ ہے:

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

یا اس طرح پڑھیں:

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## جسمانی بیماریاں اور جناتی پکڑ

سوال گزشتہ پندرہ بیس سال سے مختلف بیماریوں کا شکار ہوں۔ ڈاکٹروں سے بہت علاج کروایا۔ کچھ میں فرق پڑا اور کچھ بالکل ویسی ہی رہیں۔ پھر کسی کے کہنے پر روحانی علاج کی طرف آئی۔ کوئی جادو بتاتا ہے، کوئی آسیب کہتا ہے۔ بہت علاج کروایا۔ وظائف پڑھے۔ مگر جان نہیں چھوٹ رہی۔ اب عمر بھی زیادہ ہوگئی ہے۔ تکلیف برداشت بھی نہیں ہوتی۔ کافی عرصہ سے ڈاکٹری علاج بھی چھوڑ رکھا ہے۔ فرق ہی نہیں پڑتا تو علاج کروانے کا کیا فائدہ۔ مہربانی کرکے میری مدد کریں۔ (شمیم، اسلام آباد)

جواب محترمہ، جب اثرات زیادہ دیر رہیں اور علاج نہ کروایا جائے تو پھر وہ بیماریوں کی شکل میں ظاہر ہوجاتے ہیں۔ آپ نے غلطی یہ کی کہ جب روحانی علاج کروانا چاہیے تھا، کافی عرصہ صرف ڈاکٹروں سے علاج کرواتی رہیں۔ جن بیماریوں کا اثرات سے تعلق نہیں تھا، ان سے آپ کو شفاء مل گئی۔ اب آپ روحانی علاج کی طرف آئیں تو طبی علاج چھوڑ دیا۔ جب کہ آپ کو دونوں علاج ...... یعنی جسمانی اور روحانی علاج...... ساتھ ساتھ کرنے چاہئیں۔ لہٰذا فوری طور پر اپنا جسمانی علاج شروع کریں۔ روحانی علاج کے طور پر درج ذیل وظیفہ کم از کم چھ ہفتے کرکے اطلاع کریں۔ آپ کا معاملہ اب بہت زیادہ بیماریوں کا ہی ہے۔ اثرات زیادہ نہیں ہیں۔ اور اثرات بھی صرف جناتی ہیں، جادو کا معاملہ نہیں ہے۔

روزانہ رات کو اول و آخر درود شریف کے ساتھ اکتالیس بار سورۂ فاتحہ اور اکتالیس بار آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ ساتھ ہی پانی، چینی اور اپنی دوائیوں پر دم کریں۔ کوشش کریں کہ نمک کا استعمال اس عرصہ میں بہت کم کریں۔ نماز کی حتی الامکان پابندی کریں۔ کم از کم ایک چوتھائی پارہ روز پڑھا کریں اور اسی وقت پانی دم کرکے پی لیا کریں۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ ﷻ آپ کو ہر قسم کی جسمانی اور روحانی بیماریوں سے جلد شفایاب فرمائے۔ آمین

*............*............*............*............*

## روحانی مدد کی درخواست

سوال آپ نے مجھے انڈیا کے ایک عامل کا بتایا تھا۔ میں نے ان سے علاج کروایا، مگر کوئی افاقہ نہیں ہوا۔ مہربانی فرما کر میری مدد فرمائیں۔

(محمد بدرالدین، انڈیا)

جواب محترم۔ طبیب کا کام دوا دینا، مریض کا کام صحیح طریقے سے، جس طرح طبیب نے بتایا ہے، دوا استعمال کرنا ہے۔ دونوں کے کام یہاں ختم ہو جاتے ہیں۔ اب اللہ ﷻ کی طرف سے نتیجہ مرتب ہوتا ہے، وہ مریض اور طبیب، دونوں کے سامنے آتا ہے۔ اس میں کسی کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ اس بات کو اچھی طرح سمجھ لیں۔

ایک بار علاج کروا کر افاقہ نہ ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ افاقہ ہوگا ہی نہیں۔ آپ اپنے معالج کو بتائیں کہ افاقہ نہیں ہوا۔ وہ مزید علاج دیں گے۔ آپ مزید علاج کریں۔ اگر تین بار کروانے سے بھی کوئی افاقہ نہ ہو تو معالج تبدیل کرلیں۔

جہاں تک میری طرف سے مدد کرنے کی بات ہے تو راہنمائی کی حد تک ضرور کریں گے۔ اگر آپ یہ اب بھی کہتے ہیں، جو آپ نے پہلے بھی کہا تھا کہ ہم یہاں سے بیٹھے بیٹھے آپ کا علاج کردیں تو اس کے لیے معذرت چاہوں گا۔ میرے پاس وقت کی بہت کمی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صرف ہفتے میں ایک بار، بروز اتوار، صرف تین گھنٹے مریضوں اور سائلین کے لیے بیٹھتا ہوں۔ وہاں جو آئے، اس کو علاج دیتا ہوں۔ اب وہاں تو آنا آپ کا ممکن نہیں، انڈیا میرا جانا یا علاج بھیجنا ممکن نہیں کیونکہ کوریئر والے اب تعویذ نہیں لیتے۔ اور اگر لیں تو بہت زیادہ پیسے لیتے ہیں۔ ڈاک کا صحیح پتہ نہیں کہ ملے یا نہیں۔ اور پھر مریض کا معالج سے مسلسل رابطہ بھی ضروری ہے، جو آپ کے

لیے ممکن نہ ہوگا۔ اگر رابطہ رکھ سکتے ہیں تو پھر ادارے کے اس نمبر پر رابطہ کر لیں: Whatsapp, viber_0322-7772772 دونوں ہیں۔

بہتر یہ ہے کہ آپ فیصلہ کریں کہ محنت آپ نے کرنی ہے یا پھر محنت آپ نے اپنے روحانی معالج سے کروانی ہے۔ جب یہ فیصلہ کرلیں تو پھر علامات کے ساتھ دوبارہ رابطہ فرمائیں۔ آپ کی راہنمائی کی جائے گی۔

*.........*.........*.........*.........*

## وبائی امراض سے حفاظت

**سوال** جولائی 2015 کے سیلاب سے ہمارے کئی علاقے متاثر ہوئے۔ سیلاب کا پانی جب کم ہوا تو کئی طرح کی وبائی بیماریاں پھوٹ پڑیں۔ بہت ہی کم طبی امداد ملی۔ اپنی مدد آپ کے تحت ہی ہم لوگوں کی مدد کرتے رہے۔ مجھے عملیات کا بہت شوق رہا ہے۔ میں چند ماہ سے آپ کا رسالہ مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ اسی لیے سوال کر رہا ہوں تاکہ آئندہ لوگوں کا بھی بھلا ہو جائے۔ رسالے میں ہی جواب دیجیے گا۔

کیا کوئی ایسا عمل ہے جو آفات زدہ علاقوں کے لیے ہو، تاکہ وبائی امراض سے حفاظت رہے؟ (سلمان، راجن پور)

**جواب** اللہ ﷻ سب آفات زدہ علاقوں کے متاثرین کی مدد فرمائیں اور ان کے نقصانات کا بہتر سے بہتر نعم البدل عطا فرمائیں۔ یقیناً ہم شہر والے، آپ کی تکالیف کا اندازہ نہیں لگا سکتے۔

سب آفات اللہ ﷻ کی طرف سے ہی آتی ہیں۔ سب کو صبر کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے۔ مشکل تو ہے مگر اللہ ﷻ کی رضا ہی میں راضی رہنا چاہیے۔ اس سے خود بخود اللہ ﷻ کی نصرت و مدد متوجہ ہو جاتی ہے۔

آپ کے دل میں عوام کے لیے ہمدردی ہے۔ یہ بہت اچھی بات ہے۔ ایک عمل لکھ رہا ہوں۔ جتنے بھی قرآن پڑھنے والے لوگ آپ کے علاقے میں ہوں، سب کو بتائیں۔ روزانہ تین بار سورۂ تغابن، اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کریں اور وہی پانی پینے میں استعمال کریں۔ ہر فیملی اپنے لیے صبح پانی تیار کرلیا کرے اور نہار منہ ضرور پیئے۔ اس کے بعد پورا دن یہی پانی استعمال کریں۔ جب تک وبا کا خطرہ رہے، یہ عمل جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ، کسی بھی قسم کا وبائی مرض عمل کرنے والوں کی فیملی کو لاحق نہیں ہوگا۔

یاد رہے کہ ہر عمل میں اثر اور نتیجہ اللہ ﷻ کی طرف سے ہی آتا ہے۔ اس لیے فرائض و واجبات میں غفلت نہ کریں اور اللہ ﷻ کی عبادت کرنا اور اس سے مدد مانگنا کسی صورت میں ترک نہ ہونے پائے۔

*.........*.........*.........*.........*

## فراخیٔ رزق کی مجرب دعا

**سوال** میرے ساتھ رزق کی تنگی کا معاملہ ہے۔ کوشش کے باوجود فراخی نہیں ہو رہی۔ مہربانی فرما کر کوئی مجرب دعا بتائیں۔ (احمد مختار، کراچی)

**جواب** آپ نے دعا کا پوچھا ہے تو "**دعائے حزب البحر**" فراخیٔ رزق کے لیے بہت مجرب دعا ہے۔ روزانہ بعد نمازِ عصر تین یا ایک بار معمول رکھیں۔ آپ کو پڑھنے کی اجازت ہے۔

# مجرب و آزمودہ وظائف

علامہ محب النبی قادری اکبری، کوہاٹ

یہ جملہ وظائف پیر آف اوگالی شریف نے مختلف مواقع پر اپنے ملنے والوں کو بتائے جو مجرب ثابت ہوئے۔ اب عوام کی بھی خدمت میں پیش کیے جا رہے ہیں۔

## پیشاب میں خون آنا..... مجرب و آزمودہ نسخہ

بعض دفعہ مثانہ یا گردوں میں پتھری پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کی وجہ سے پیشاب میں خون آتا ہے اور بعض مرتبہ بہت گرم چیزیں کھانے سے بھی یہ شکایت پیدا ہو جاتی ہے۔ اسی طرح حد سے زیادہ لال مرچ کا استعمال بھی پیشاب میں جلن پیدا کرتا ہے۔ اس شکایت کو دور کرنے کے لیے (پتھری کا علاج) گرم چیزوں اور لال مرچ کے استعمال سے پرہیز کریں اور روحانی علاج اس طرح کریں کہ اول باوضو تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد تین بار یہ آیت پڑھیں اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پی لیں۔ یہ پانی ہر دو گھنٹہ بعد ایک گلاس پینا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۲۴﴾ (حشر: ۲۴)

## بدبختی کے سبب پریشانی آ جائے

اگر کسی گناہ یا بڑی عظیم برائی کے سبب یا کسی بے گناہ مظلوم پر ظلم کے سبب یا کسی کا دل دکھا کر اس کی بددعا کے باعث کسی آدمی پر بدبختی چھا جائے اور اسے طرح طرح کے مصائب اور مشکلات گھیر لیں تو اس بدبختی اور ہر قسم کی مصیبت سے بچنے کے لیے یہ استغفار کرے اور اللہ تعالیٰ سے رحم کی بھیک مانگے اور عشاء کی نماز کے بعد ایک سو بار یہ کلمات باوضو پڑھے اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے ہاتھ، اپنے چہرے اور تمام بدن پر پھیر لے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن کرے۔ اس دوران اگر حالت درست ہو جائے تو ٹھیک ہے، ورنہ ایک چلہ اور کرے۔ اس میں بھی حالات ٹھیک نہ ہوں تو ایک چلہ اور کرے (چلہ چالیس دن عمل کرنے کو کہتے ہیں)۔ توبہ استغفار کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل نمازِ توبہ ظہر، مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھ کر یہ کلمات سو مرتبہ پڑھے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَيْهِ

پھر رو رو کر اپنے گناہوں کی معافی اللہ تعالیٰ سے مانگے کہ وہ غفور الرحیم ہے۔

## بدبختی سے نجات کے لیے

یہ کلمات بعد نماز عشاء ایک سو بار پڑھنے ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔

## ترقی کاروبار..... تجارت میں برکت

اگر کوئی یہ چاہتا ہے کہ اس کا کاروبار ترقی کرے اور گاہک زیادہ سے زیادہ آئیں تو اسے چاہیے کہ عشاء کی نماز کے بعد یہ آیت ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب ترقی ہوگی اور گاہک بے شمار آئیں گے۔ وہ آیت یہ ہے:

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۷﴾ (الممتحنۃ: ۷)

## درد کے خاتمہ کے لیے

جسم کے جس حصے میں بھی درد ہو، اس جگہ ہاتھ رکھ کر تین بار باوضو یہ آیات پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ درد موقوف ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا

وَّنَذِيۡرًا ﴿۱۰۵﴾ (بنی اسرائیل:۱۰۵)

## آسودہ حالی کس طرح آسکتی ہے؟

جب مالی مشکلات کے بادل چھا جاتے ہیں تو میں دیکھتا ہوں کہ بعض لوگ در در کی ٹھوکریں کھاتے ہیں۔ کمزور اور فانی سہارے تلاش کرتے ہیں۔ ان کی صبح اور شام اداس ہوتی ہے۔ میں ایسے پریشان حال لوگوں کے لیے ایک مجرب عمل لکھتا ہوں۔ اس عمل کی جو تاثیر ہے وہ آپ کے سامنے آجائے گی۔ نمازِ فجر جماعت سے پڑھیں۔ پھر سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمۡدِہٖ اطمینان سے پڑھتے رہیں اور اس کے بعد چوتھے پارے کے گیارویں رکوع کی یہ آیات تین بار پڑھیں۔

اِنَّ فِيۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَاخۡتِلَافِ الَّيۡلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي الۡاَلۡبَابِ ﴿۱۹۰﴾ الَّذِيۡنَ يَذۡكُرُوۡنَ اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوۡدًا وَّعَلٰى جُنُوۡبِهِمۡ وَيَتَفَكَّرُوۡنَ فِيۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبۡحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۹۱﴾ رَبَّنَاۤ اِنَّكَ مَنۡ تُدۡخِلِ النَّارَ فَقَدۡ اَخۡزَيۡتَهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ﴿۱۹۲﴾ رَبَّنَاۤ اِنَّنَا سَمِعۡنَا مُنَادِيًا يُّنَادِيۡ لِلۡاِيۡمَانِ اَنۡ اٰمِنُوۡا بِرَبِّكُمۡ فَاٰمَنَّا ۖ رَبَّنَا فَاغۡفِرۡ لَنَا ذُنُوۡبَنَا وَكَفِّرۡ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الۡاَبۡرَارِ ﴿۱۹۳﴾ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدۡتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخۡزِنَا يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ اِنَّكَ لَا تُخۡلِفُ الۡمِيۡعَادَ ﴿۱۹۴﴾ فَاسۡتَجَابَ لَهُمۡ رَبُّهُمۡ اَنِّيۡ لَاۤ اُضِيۡعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنۡكُمۡ مِّنۡ ذَكَرٍ اَوۡ اُنۡثٰى ۚ بَعۡضُكُمۡ مِّنۡۢ بَعۡضٍ ۚ فَالَّذِيۡنَ هَاجَرُوۡا وَاُخۡرِجُوۡا مِنۡ دِيَارِهِمۡ وَاُوۡذُوۡا فِيۡ سَبِيۡلِيۡ وَقٰتَلُوۡا وَقُتِلُوۡا لَاُكَفِّرَنَّ عَنۡهُمۡ سَيِّاٰتِهِمۡ وَلَاُدۡخِلَنَّهُمۡ جَنّٰتٍ تَجۡرِيۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ۚ ثَوَابًا مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ عِنۡدَهٗ حُسۡنُ الثَّوَابِ ﴿۱۹۵﴾ لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا فِي الۡبِلَادِ ﴿۱۹۶﴾ مَتَاعٌ قَلِيۡلٌ ثُمَّ مَاۡوٰٮهُمۡ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئۡسَ الۡمِهَادُ ﴿۱۹۷﴾ لٰكِنِ الَّذِيۡنَ اتَّقَوۡا رَبَّهُمۡ لَهُمۡ جَنّٰتٌ تَجۡرِيۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَا نُزُلًا مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ ؕ وَمَا عِنۡدَ اللّٰهِ خَيۡرٌ لِّلۡاَبۡرَارِ ﴿۱۹۸﴾ وَاِنَّ مِنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ لَمَنۡ يُّؤۡمِنُ بِاللّٰهِ وَمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡكُمۡ وَمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡهِمۡ خٰشِعِيۡنَ لِلّٰهِ ۙ لَا يَشۡتَرُوۡنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيۡلًا ؕ اُولٰٓئِكَ لَهُمۡ اَجۡرُهُمۡ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ ﴿۱۹۹﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اصۡبِرُوۡا وَصَابِرُوۡا وَرَابِطُوۡا ۗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمۡ تُفۡلِحُوۡنَ ﴿۲۰۰﴾

(ال عمران:۱۹۰-۲۰۰)

امید ہے کہ ان شاءاللہ، چند روز میں آپ کی مالی مشکلات بالکل ختم ہو جائیں گی اور آپ آسودہ حال ہو جائیں گے۔

## مشکلات کا آسان علاج

حضرت پیر محمد امیر سلطان چشتی قادری صاحب نے ایک مجلس میں بیان فرمایا کہ کلام الٰہی کی آغوش میں گراں قدر جواہر ریزے ہیں اور تیر بہدف اعمال ہیں۔ اگر کوئی شخص کسی مصیبت یا پریشانی میں پڑ گیا اور کسی طرح وہ مصیبت دور نہیں ہوتی تو یہ عمل پڑھا جائے۔ نمازِ فجر پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہیں یہاں تک کہ آفتاب بلند ہو جائے۔ پھر آپ دو رکعت پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ توبہ کی آخری دو آیتیں گیارہ بار پڑھیں۔

لَقَدۡ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ عَزِيۡزٌ عَلَيۡهِ مَا عَنِتُّمۡ حَرِيۡصٌ عَلَيۡكُمۡ بِالۡمُؤۡمِنِيۡنَ رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۱۲۸﴾ فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَقُلۡ حَسۡبِيَ اللّٰهُ ۖ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيۡهِ تَوَكَّلۡتُ وَهُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ ﴿۱۲۹﴾

پھر سربسجدہ ہو کر حق تعالیٰ سے امن و عافیت طلب کیجئے۔ چند روز میں آپ کی مصیبت دور ہو جائے گی اور دل کو اطمینان حاصل ہوگا۔

## اللہ تعالیٰ نے اولاد عطا فرمائی

ہم ایک عزیز کے گھر تعزیت کے لیے گئے۔ وہاں ایک خاتون جو ہماری بھی رشتہ دار لگتی ہیں، سے ملاقات ہوئی۔ دینی موضوع پر کافی گفتگو ہوئی۔ انہوں نے بات شروع کی کہ میرے بڑے لڑکے کی اولاد نہیں تھی۔ ملک بھر میں ڈاکٹرز سے چیک کروایا تو انہوں نے کہا کہ اس کی تو اولاد ہو ہی

نہیں سکتی۔ وہ بولی میں نے بھی کافی دعائیں کیں لیکن پھر خیال آیا کہ سب سے بڑا ڈاکٹر تو اوپر والا ہے۔ وہ جو چاہے، کرسکتا ہے۔ میں اسی سے مانگوں گی اور اب ماشاء اللہ میرے تین پوتے ہیں۔ کافی عرصہ سے وہ لوگ لاہور میں رہتے ہیں۔

بتا رہی تھیں کہ پیر محمد امیر سلطان چشتی قادری آف اوگالی شریف ضلع خوشاب سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے مجھے جو طریقہ بتایا، میں اب تک اسی پہ عمل کرتی آرہی ہوں۔ ویسے تو ساری مخلوق اسی کی ہے۔ وہی بہتر جانتا اور نوازتا ہے لیکن انداز ہر ایک کا جداگانہ ہے۔ انہوں نے جو وظیفہ بتایا، تحریر کررہا ہوں تاکہ کسی کا بھلا ہوجائے اور مجھ مسکین کو دعائیں ملیں۔ انہوں نے بتایا کہ نئے چاند کی پہلی جمعرات یعنی نوچندی کو رات بارہ بجے اٹھ کر دو رکعت نماز نفل یوں ادا کرنے ہیں کہ گھر کے کسی فرد، یہاں تک کہ شوہر کو بھی پتہ نہ چلے۔ یہ اس لیے کہ مکمل اسی کے ہو۔ پہلے مکمل وضو کریں۔ پھر اپنے بال کھول کر کاندھے پر ڈال کر چادر اوڑھ لیں اور دو نفل ادا کرکے ان کا ثواب حضرت خاتون جنت کو ہدیہ کریں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا واسطہ دے کر گڑگڑا کر اللہ سے مانگیں۔ ان شاء اللہ 3 جمعرات گزرنے پر مقصد برآئے گا لیکن پورا ہونے کے بعد شکرانے کے طور پر پڑھتے رہنا، چھوڑنا نہیں۔ ان کا چہرہ نورانی تھا یعنی گواہی دے رہا تھا کہ وہ سچ کہہ رہی ہیں۔

## مرادیں پوری ہوں گی

نمازِ فجر کی سنتوں کے بعد اور فرضوں سے پہلے اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فاتحہ، ہر بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ پڑھی جائے۔ اول اور آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔ اس کے بعد جو بھی دعا مانگی جائے قبول ہوتی ہے۔ لگاتار چالیس (۴۰) دن تک دعا مانگی جائے تو الجھی ہوئی حاجتیں سلجھ جاتی ہیں۔

## کاروبار کی ترقی کے لیے

روزگار کے سلسلے میں پریشان حضرات اور کاروبار شروع کرنے والے حضرات اس آیت لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿سُوْرَةُ لُقْمٰن: ٢٦﴾ کو کثرت سے پڑھیں۔

## رزقِ غیبی کا لاجواب عمل

حضرت ابودرداء رضی اللہ فرماتے ہیں کہ جو شخص ہر دن مومن مرد اور عورتوں کے لیے 25 یا 27 بار مغفرت کی دعا کرے گا تو وہ اُن مستجاب الدعوات لوگوں میں سے ہوگا، جن کی وجہ سے زمین والوں کو رزق دیا جاتا ہے۔

## اولادِ نرینہ کے لیے

جو والدین اولادِ نرینہ کی نعمت سے محروم ہوں، وہ روزانہ 101 دفعہ سورۃ الکوثر پڑھیں۔ ان شاء اللہ، اللہ ﷻ عنقریب اولاد کی نعمت سے نواز دیں گے۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے۔ توجہ اور دھیان سے عمل کریں۔

## قوت حافظہ قوی ہونے کے لیے

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو اور اکثر باتیں بھول جاتا ہو تو اس کے لیے یہ عمل بہت مفید ہے۔ سورۂ بقرہ کی شروع کی پانچ آیات

الٓمّٓ ۚ﴿١﴾ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿٢﴾ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿٣﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ﴿٤﴾ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۙ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿٥﴾

جمعرات کے دن اول وقت چینی کی بغیر پھول والی پلیٹ پر عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور اس پلیٹ کو بارش کے پانی سے دھو کر صبح صادق سے پہلے تہجد کے وقت پی لے اور اس دن روزہ رکھے۔ تین دن یا پانچ دن یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حافظہ قوی ہوگا اور جو چیز یاد کرے، دماغ میں محفوظ ہوجائے گی۔

تنبیہ: بعض دفعہ سحر، جادو، سفلی کے سبب بھی حافظہ کمزور ہوجاتا ہے۔ بھول چوک بڑھ جاتی ہے۔ اس کے لیے سحر، جادو، سفلی کا علاج کرنے سے حافظہ صحیح ہوجائے گا۔

# آیات الشفاء۔۔ ہر بیماری سے شفاء

## الشیخ الامام جلال الدین حفظہ اللہ

حضرت ابن حجاج رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب (مدخل) میں امام ابوالقاسم القشیری رحمہ اللہ تعالیٰ سے نقل کیا ہے کہ میرا بیٹا بہت سخت بیمار ہوا اور بیماری کی شدت اتنی زیادہ تھی کہ میں اس سے بالکل مایوس ہوگیا اور مجھے بہت سخت پریشانی لاحق ہوئی۔ اس دوران میں نے خواب میں نبی ﷺ کو دیکھا تو میں نے آپ ﷺ سے اپنے بیٹے کے بیماری کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا:

اَیْنَ اَنْتَ مِنْ آیَاتِ الشِّفَاءِ ؟

ترجمہ ''تم شفاء بخشنے والی آیات سے کیوں غافل ہو؟''

پھر جب میں نیند سے بیدار ہوا تو میں نے ان آیات کے بارے میں غور وفکر کیا تو میں نے ان آیات کو قرآن مجید میں چھ جگہ پر پایا اور وہ آیات مندرجہ ذیل ہیں:

❶... وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ ﴿١٤﴾ (سورۃ التوبہ، آیت 14)

ترجمہ ...... ''اور مومن لوگوں کے سینوں کو شفا بخشے گا''۔

❷... قَدْ جَآءَتْكُم مَّوْعِظَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ (سورۃ یونس، آیت 57)

ترجمہ ...... ''اے لوگو! تمہارے پروردگار کی طرف سے نصیحت اور دلوں کی بیماریوں کی شفاء اور مومنوں کے لیے ہدایت اور رحمت آ پہنچی ہے''۔

❸... يَخْرُجُ مِنۢ بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَٰنُهُۥ فِيهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَءَايَةً لِّقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ﴿٦٩﴾

(سورۃ النحل، آیت 69)

ترجمہ ...... ''اس کے پیٹ سے پینے کی چیز نکلتی، ہے جس کے مختلف رنگ ہوتے ہیں، اس میں لوگوں (کی کئی امراض) کی شفا ہے۔ بیشک سوچنے والوں کے لیے اس میں بھی نشانی ہے''۔

❹... وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْءَانِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ ۙ وَلَا يَزِيدُ الظَّٰلِمِينَ إِلَّا خَسَارًا ﴿٨٢﴾ (سورۃ الاسراء، آیت 82)

ترجمہ ...... ''اور ہم قرآن (کے ذریعے) سے وہ چیز نازل کرتے ہیں جو مومنوں کے لیے شفا اور رحمت ہے اور ظالموں کے حق میں تو اس سے نقصان ہی بڑھتا ہے''۔

❺... وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ ﴿٨٠﴾ (سورۃ الشعراء، آیت 80)

ترجمہ ...... ''اور جب میں بیمار پڑتا ہوں، تُو مجھے شفا بخشتا ہے''۔

❻... قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ هُدًى وَشِفَآءٌ ۖ

(سورۃ فصلت، آیت 44)

ترجمہ ...... ''کہہ دو کہ جو ایمان لاتے ہیں، ان کے لیے ہدایت اور شفا ہے''۔

حضرت امام ابوالقاسم القشیری رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ میں نے ان آیات کو ایک کاغذ پر لکھا۔ پھر اس کو پانی میں حل کیا اور وہ پانی اپنے بیٹے کو پلایا تو وہ ایسا شفایاب ہوگیا گویا کہ زنجیروں سے آزاد کر دیا گیا ہو۔ (یعنی بالکل صحیح سالم ہوگیا)

حضرت امام القشیری رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ مناسب یہ ہے کہ روشنائی کے ساتھ لکھنے سے اجتناب کیا جائے کیونکہ اس سے جسم کو نقصان ہوتا ہے جبکہ ابن الحاج کے مطابق ان کو زعفران سے لکھا جائے۔

طریقہ ...... کسی صاف ستھرے برتن میں لکھا جائے یا کسی صاف ستھرے پتے پر لکھا جائے۔ پھر برتن کو پانی سے دھویا جائے یا اس پتے کو پانی میں حل کیا جائے۔ پھر وہ پانی مریض کو نہار منہ پلایا جائے۔ (المدخل)

## کنواری لڑکی کی شادی

جس شخص کی کنواری لڑکی ہو اور کوئی شخص پیغام نہ دیتا ہو اور نہ کوئی رشتہ آتا ہو تو تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پھر ایک سو (۱۰۰) بار لڑکی کی شادی کی نیت سے ''یَا لَطِیْفُ'' پڑھے، چالیس دن یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عمل کے دوران ہی مناسب رشتہ آجائے گا۔

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

یہ عمل بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کیا کیا کام لئے جاسکتے ہیں؟ مختصراً درج ذیل کام لے سکتے ہیں۔ باقی عامل کی مرضی ہے کہ وہ کیا کیا کام لے سکتا ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**سورج گرہن 9 مارچ 2016ء بروز بدھ لگے گا...... چاند گرہن 23 مارچ 2016ء بروز بدھ لگے گا**

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل وخرد باندھنا تا کہ شدید محبت کرے
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو
- نکاح باندھنا تا کہ کسی جگہ نکاح نہ ہو
- کسی خاص جگہ پر نکاح باندھنا تا کہ نکاح نہ ہو
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا
- طلاق باندھنا: تا کہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے
- محبت باندھنا: تا کہ مطلوبہ فرد رجوع کرے
- رخصتی بارات باندھنا
- محبت کو ختم کرنا: تا کہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو
- نیند باندھنا: تا کہ مطلوبہ فرد رابطہ کرے

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بد فعلی وغیرہ

- عورت کو زناء سے باندھنا تا کہ کسی بھی مرد سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تا کہ کسی بھی عورت سے زنا نہ کرسکے
- عورت کو زناء سے باندھنا تا کہ کسی خاص مرد سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تا کہ کسی خاص عورت سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تا کہ کسی بھی مرد سے بدفعلی نہ کرسکے

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- درد سر باندھنا
- حمل باندھنا: تا کہ عورت کو حمل نہ ہو
- صحت باندھنا
- مرد کا نطفہ باندھنا: تا کہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- عہدہ باندھنا کہ نہ ہٹے
- ترقی باندھنا
- دوکان باندھنا — **نوٹ** دکان کی جگہ آستانہ، مطب، فیکٹری وغیرہ لکھا جاسکتا ہے۔
- سفر باندھنا: تا کہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کرسکے۔ **نوٹ** کسی خاص شہر یا ملک کا نام لکھا جاسکتا ہے۔
- کسی کی معاش باندھنا

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت کو باندھنا
- شراب نوشی کی عادت باندھنا
- مارنے کی عادت باندھنا تا کہ کسی کو بھی نہ مارسکے
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تا کہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے
- قدم باندھنا تا کہ گھر سے باہر نہ رہے
- بے جا غصہ باندھنا

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی: تا کہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہوجائے
- مخلوق کی زبان بندی کے لئے: تا کہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے
- دشمنی باندھنا: تا کہ دشمن دشمنی چھوڑ دے
- حسد باندھنا: تا کہ دشمن حسد نہ کرے
- نیند باندھنا: دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا
- عقل وخرد باندھنا: تا کہ سائل کے حق میں تسخیر ہوجائے۔
- نظر باندھنا: تا کہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں ہوتی ہے کہ فضول میں کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں
- کسی کا عمل باندھنا: تا کہ اس عامل کا عمل نہ چلے

اس طرح کے اور بہت کام ہیں جو کئے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ حلف نامہ بھی لیا جاتا ہے اور ضرورت پڑنے پر کسی معتبر اور مستند عالم یا مفتی صاحب کا تصدیقی خط بھی مانگا جاسکتا ہے۔

**عام فیس 5100 روپے**

**ممبران کے لئے 4100 روپے**

حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیرِ نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے، چاہے اُس نے کوئی عمل کیا ہو یا نہ کیا ہو۔

■ سورج گرہن 04:19 پر شروع ہوگا۔ 06:57 پر مکمل لگے گا۔ 09:34 پر سورج گرہن بالکل ختم ہوجائے گا۔ ■ چاند گرہن 09:36 پر لگنا شروع ہوگا۔ 11:47 پر مکمل لگے گا۔ 13:57 پر چاند گرہن بالکل ختم ہوجائے گا۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681 (دوپہر 2 تا 5 بجے علاوہ جمعہ و اتوار)

رابطہ: 0343-7772772 darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# العارفی ہنی کے معیاری شفاء بخش شہد اور مصنوعات (قطرہ قطرہ ہے شفاء)

## (1) شفاء القلوب سیرپ

وزن: 325 گرام

قدرتی شہد اور قدرتی اجزا سے تیار کردہ قیمت: 700 روپے

بیری کا شہد۔ دل کی بندشریانیں کھولنے کا انتہائی اثرانگیز نسخہ

افادیت: دل کی بند شریانیں کھولتا ہے۔ بڑھے ہوئے کولیسٹرول کو کم کرتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کیلئے بہت مفید ہے۔ موٹاپا کم اور گیس بادی کو ختم کرتا ہے۔ اجزاء: ادرک، لہسن، لیموں، سرکہ سیب، قدرتی شہد۔

## (2) طیبہ رائل جیلی شہد (شاہی غذا)

قیمت: 1500 روپے (350 گرام)، قیمت: 630 روپے (100 گرام)

الغذاء الملکہ بالعسل ......... عسل نحل طبیعی

شہد کے چھتے کا خاص جز۔ خون کی کمی کو دور کرنے کیلئے لاجواب ٹانک

رائل جیلی: جسم کے ناکارہ اور کمزور غدود کو از سرنو تازگی بخشتی ہے۔ اس سے انسان اپنے آپ کو دوبارہ جوان محسوس کرنے لگتا ہے۔ صحت بحال رہتی ہے۔ دماغی تھکن دور کرتی ہے۔ بھوک بڑھاتی ہے، سستی اور تھکاوٹ دور کرتی ہے۔ جسمانی اور دماغی طور پر کمزور بچوں کی نشوونما کو بحال کرتی ہے، عورتوں کے تکلیف دہ عرصے میں فائدہ دیتی ہے۔ بال اگانا اس کی خاصیت ہے۔ بے اولاد جوڑوں کیلئے امید افزاء ہے۔

شوگر کے مریض سدرہ رائل جیلی استعمال کریں۔

## (3) طیبہ ڈرائی فروٹ ہنی پیسٹ

حافظہ اور دماغی طاقت کا لذت بخش نسخہ 100 فیصد خالص

فوائد: حافظہ کو قوی کرتا ہے، دافع نسیان ہے، جسمانی کمزوری اور گردوں کی لاغری کو دور کرتا ہے، دل اور دماغ کو تقویت دیتا ہے، منفث بلغم، ملین شکم، ملین صدر اور منوم ہے، قوت باہ میں اضافہ کرتا ہے۔

اجزاء: بادام، پستہ، کاجو، اخروٹ اور شہد سے تیار کردہ مکمل قدرتی تحفہ

قیمت: 700 روپے (400 گرام)، قیمت: 400 روپے (200 گرام)

## (4) طیبہ عجوہ پیسٹ 100 فیصد خالص

مدینہ طیبہ کا انمول تحفہ عجوہ کھجور اور گٹھلی سے تیار کردہ۔

دل کی بند شریانیں کھولنے کا انتہائی اثر انگیز نسخہ

صحیح بخاری حدیث نمبر 5060 میں ہے "جو شخص مدینے کی سات عجوہ کھجور صبح نہار منہ کھالے، اس دن اسے زہر اور جادو نقصان نہیں پہنچائے گا"۔

مدینہ طیبہ کی عجوہ کھجور اور گٹھلی سے تیار کردہ کیمیکل سے پاک بیری کے شہد میں محفوظ شدہ عجوہ پیسٹ دل کی کمزوری کو دور کرکے طاقتور بناتا ہے۔ بند شریانیں کھولنے کیلئے آزمودہ ہے، عجوہ کھجور میں جادو کا توڑ، زہر اور جنات کے اثرات سے بچاؤ، آنکھوں کے امراض، دوران سر نفسیاتی امراض کے لئے شفاء ہے۔

قیمت: 1280 روپے (400gm)، قیمت: 400 روپے (100gm)

## (5) شفائین (پلوسہ)

BLACK CUMIN OIL IN ACACIA HONEY

### موت کے علاوہ ہر مرض کیلئے شفاء

100% PURE کلونجی اور شہد مصفّٰی کا قدرتی نسخہ

افادیت: دل، دماغ اور نظر کی کمزوری، حافظہ کی کمزوری، سردرد، دردشقیقہ، سرچکرانا، آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جانا، مرگی، فالج، لقوہ، ہیپاٹائٹس، دمہ، امراض جگر، سینہ کے امراض، سانس کی تنگی، کھانسی، پیٹ کے امراض، معدہ کی کمزوری، بدہضمی، بھوک کی کمی، ہڈیوں کی کمزوری، اعصابی کمزوری، لیکوریا، رعشہ، گردوں کی سوزش میں اور مردانہ کمزوری وغیرہ میں مفید ہے۔ قیمت: 325,600 روپے (250gm,500gm)

بیماریوں کے خلاف قوت مدافعت بڑھانے کا بہترین ذریعہ ہے۔

## (6) مالٹے کے باغات کا قدرتی شہد

ALARFI ORANGE HONEY 100% NATURAL

مالٹے کے باغات سے حاصل کردہ ☆ قدرتی وٹامن سی سے بھرپور ☆ موٹاپا کم کرنے کے لئے خاص ☆ خواتین کا پسندیدہ (بالخصوص حسن دوبالا کرنے کے لئے) ☆ چہرے کے داغ دھبے دور کرنے کے لئے مفید ☆ بالوں کی افزائش کا ذریعہ ☆ پیٹ کے جملہ امراض کے لئے اکسیر ☆ نقاہت اور کمزوری دور کرنے کے لئے لاجواب ☆ سلم اور سمارٹ بننے کا قدرتی نسخہ قیمت: 700 روپے کلو (اعلیٰ کوالٹی)

اس کے علاوہ پلوسہ، اجوائن، بیری (اعلیٰ کوالٹی)، جنگلی، چھوٹی مکھی، شیشم، گرنڈہ، شنشوبی، الائچی کا شہد اور ایرانی چھتہ بھی دستیاب ہے۔

خوشخبری: شہد کی خریداری پر ممبران خزینہ روحانیات کیلئے ڈاک خرچ فری

مطب العارف 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ 042-35410586, 0307-5525103 darulamal.org/matabalaarif

## آلۂ یکسوئی



ایسا آلہ جو انسان کی چھپی ہوئی نگاہ کو متحرک کر کے ماورائی دنیا کو سامنے لے آتا ہے (اس کے استعمال سے عملیات میں کامیابی مقدر بن جاتی ہے)۔ قیمت: 800 روپے

## لوبان اگربتی (جدید)




حسد، نظرِ بد، جادو، سایہ وشیطانی نحوست کے اثرات کا خاتمہ، ہر قسم کی بندش کا ازالہ۔ کاروباری بندش کا ازالہ۔ روحانی عمل و پڑھائی کی تاثیر اور روحانی طاقت میں کئی گنا اضافہ۔ قیمت فی عدد 5 روپے اسکے استعمال سے آپ خود واضح طور پر فرق محسوس کریں گے۔

## روحانی طلسماتی تیل
### (خاص الخاص دم شدہ)



جسم میں کہیں بھی درد ہو۔ پٹھوں میں درد ہو۔ غرض کہ آپ کو کہیں بھی درد ہو۔ دارالعمل چشتیہ کا تیار کردہ روحانی طلسماتی تیل ضرور آزمائیں ان شاء اللہ آپ کو یقینی فائدہ ہوگا۔

نوٹ: جنات کے حاضری کے مریض، جادو کے مریض، جسمانی دردوں (جوڑوں کے درد)، دماغی اثرات وغیرہ کیلئے نسخہ اکسیر۔ قیمت: 200 روپے (70ML)

## تعویذ دفع بندشِ رشتہ
ہدیہ: 1100 روپے

رشتہ کی بندش کو توڑنے کا مجرب تعویذ۔ تعویذ کے ساتھ اکیس یوم کا وظیفہ بھی دیا جاتا ہے۔ رشتہ نہ آنا، رشتہ آنا مگر طے نہ ہونا، منگنی یا رشتہ طے ہو کر ٹوٹ جانا، خاص جگہ پر شادی ہونے میں رکاوٹ وغیرہ الغرض رشتے کی تمام اقسام کی بندشوں میں یہ تعویذ نہایت مجرب ہے۔ اس کے استعمال سے رشتے (بحکم خداوندی) خوب آتے ہیں، ہر قسم کی بندش دور ہو جاتی ہے اور جلد اور بہترین رشتہ مل جاتا ہے۔

## حیرت انگیز حافظہ



علماء، طلباء، وکیل، ڈاکٹر اور دماغی کام کرنے والوں کیلئے حافظے میں اضافے کا مفید کورس۔ ہدیہ 2400 روپے

## تعویذ خیر و برکت
ہدیہ 750 روپے

اس تعویذ کی بدولت خیر و برکت آتی ہے اور نحوست بھاگ جاتی ہے۔ جادو و جنات بھاگ جاتے ہیں اور ہر طرح کے نقصانات و غیر محفوظ کو بھگانے کیلئے یہ تعویذ بہترین ہے۔

## روحانی پھکی



جادو و جنات سے متاثرہ افراد کے معدوں کے جملہ امراض کیلئے مفید ہے۔ قیمت: 30 روپے

## آبِ شفاء



لاعلاج اور جان لیوا امراض میں مبتلا مریضوں کیلئے تحفۂ شفاء۔ ہدیہ فی بوتل 50 روپے

## تعویذ خوشحالی
ہدیہ: 1100 روپے برائے عوام
ہدیہ: 900 روپے برائے ممبران

1 برکت یہ ہے کہ تھوڑی رقم میں زیادہ کام انجام پائیں اور مختصر آمدنی میں گھر کے تمام کام آسانی ہو جائیں اور رقم کم نہ پڑے۔ 2 اگر کوئی شخص کم آمدن کے سبب پریشان رہتا ہو اور اس کا گزارہ مشکل سے ہوتا ہے، قرض پر قرض چڑھتا جاتا ہے لیکن آمدنی میں اضافہ نہیں ہوتا جتنی محنت اور کوشش کرتا ہے کامیابی نہیں ہوتی اس لئے اکثر فکر مند اور پریشان رہتا ہے۔ آرام و سکون نہیں ملتا۔ قرض خواہ الگ تنگ کرتے ہیں، ہر تدبیر ناکام ہو جاتی ہے۔ اسی پریشانی کو دور کرنے کے لئے "تعویذ خوشحالی" ہے۔ مسلسل پابندی کے ساتھ باندھے رکھیں بدول ہو کر نہ چھوڑیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند دنوں کے اندر اس کے اثرات ظاہر ہوں گے۔

## تعویذ بغض و جدائی
ہدیہ: 550 روپے

جائز جگہ پر دو افراد کے درمیان جدائی کا خاص تعویذ جو اسلامی مہینے کی آخری منگل کو تیار کیا جاتا ہے۔ عرصہ سے دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ میں دیا جا رہا ہے۔ صرف اس سائل کو دیا جاتا ہے، جس کا معاملہ شرعی طور پر جائز ہو ایسے دو اشخاص جن میں خلاف شرع یا خلاف قانون اور خلاف تہذیب میل ملاپ ہو اور ان کا اکٹھا رہنا معاشرہ میں خرابی کا باعث بن رہا ہو۔ یا کسی مرد عورت میں ناجائز تعلقات ہوں یا دو افراد کا اکٹھا رہنا آپ کی عزت کو خاک میں ملانے کا سبب بن رہا ہو۔ اگر کوئی دشمن بلا وجہ آپ کی جان کا دشمن بن چکا ہو۔ غرضیکہ ایسے دو افراد جن میں عداوت اور جدائی خلاف شرع نہ ہو ان سب کے لیے یہ تعویذ دیا جا سکتا ہے۔ یہ تعویذ اپنے اثرات میں تیر بہدف ہے مگر خلاف شرع کام لینے کی صورت میں اس کی رجعت فوری ہوتی ہے۔ اگر کسی مرد اور عورت میں طلاق کی صورت پیدا کرنا جائز ہو تو بھی اس تعویذ سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔

## روحانی سکونی تیل
پیکنگ: 100 گرام قیمت: 350 روپے

روحانی علاج گاہ کا تیار کردہ تیل جس پر خاص دم کیا گیا ہے، ان افراد کے لیے، بہت مفید ہے جن کو صحیح نیند نہیں آتی اور نیند کی گولیاں کھانی پڑتی ہیں۔ انتہائی خوشگوار، خوشبودار تیل جو ڈپریشن، ٹینشن کو ختم کرنے اور دماغ کو سکون پہنچانے میں لاجواب اثر رکھتا ہے۔

## روحانی نمک
قیمت: 50 روپے فی پیکٹ

روحانی نمک کے استعمال سے جسم میں موجود جادو یا جنات کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ ان اثرات سے پیدا شدہ بیماریاں ٹھیک ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔

## روحانی چینی
قیمت: 100 روپے فی پیکٹ

روحانی چینی کے استعمال سے جسم میں موجود جادو یا جنات کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ ان اثرات سے پیدا شدہ بیماریاں ٹھیک ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔

## عطر حفاظت



اس کے استعمال سے انسان، جنات، جادو شیاطین، نظر بد اور تمام ناگہانی آفات سے محفوظ رہتا ہے۔ قیمت: 150 روپے

## روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop
ruhanishop@gmail.com

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ 1997ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ۷ "فراخی رزق" کا مجرب عمل ۸ درود ابراہیمی ۹ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ۱۰ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل

## (۲)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے۔

۱ درود تنجینا ۲ "حصار" کا خاص عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل ۶ "منزل" کا پہلے درجے کا عمل ۷ سورۃ الناس کا عمل ۸ "تسخیر" کا خاص عمل ۹ درودِ خضری کا عمل ۱۰ سورۃ یٰسین کا عمل ۱۱ "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق ۱۲ ہاتھ سے تشخیص والا عمل

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔

۱ درود تنجینا ۲ "منزل کے پہلے دو درجوں" کے عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ "آیت الکرسی" کا خاص عمل ۶ "معوذتین" کا خاص عمل ۷ قصیدہ طوبیٰ ۸ قصیدہ حسنیٰ ۹ اسمِ ذات کا عمل ۱۰ عمل تہدیدی نامہ مبارک ۱۱ "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل ۱۲ نظرِ بد ختم کرنے کا دوسرے درجے کا عمل

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ بہت آسان عمل ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر و خوف کے بغیر عمل کریں۔

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ۷ عمل محبت "یا لطیف یا ودود" ۸ عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

۱ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ۲ آیتِ کریمہ کا خاص عمل ۳ شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل ۴ شیطان و آسیب کو بھگانے کا خاص عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

# شادی کے لیے سورۂ یٰسین کے دو عمل

سید علی حسین شاہ صاحب

## لڑکی کے رشتے و شادی کے لیے

نوجوان لڑکی کی شادی میں اگر بہت زیادہ رکاوٹیں ہوں یا کسی نے سفلی عمل، جادو ٹونہ کے ذریعہ رشتہ باندھ دیا ہو۔ اس صورتحال میں سورۂ یٰسین شریف کو کثرت سے ورد کرے اور روزانہ عمل شروع کرنے سے پہلے مشک و زعفران سے روزانہ صبح سورج نکلنے کے ساتھ ایک نقش تحریر کرلیا کرے۔ اسی طرح چار عدد نقش تحریر کرے۔ جب چاروں نقش تیار ہوجائیں تو ایک عدد نقش کو اپنے گلے میں باندھ لے۔ دوسرے نقش کو ہوا میں لٹکا دے (اپنے گھر اپنے کمرے میں)۔ تیسرے نقش کو اپنی چارپائی پر اپنے تکیے کے نیچے رکھ لے اور چوتھے نقش کو فریم کروا کر گھر میں داخل ہونے والے دروازہ یعنی مین گیٹ کے اوپر لگائے۔ اس دوران ہر نماز کے بعد سورۂ شریف کی کثرت سے تلاوت کرے اور خشوع و خضوع کے ساتھ دعا کرے۔ اس عمل کی بدولت ہر بندش و رکاوٹ دور ہوگی اور اچھی سے اچھی جگہ سے رشتہ آنے شروع ہوجائیں گے اور بہت جلد شادی بھی ہوجائے گی۔

| عزرائیل | بسم اللہ الرحمن الرحیم | جبرائیل |
|---|---|---|
| علیم | یٰس | علیم |
| اسرافیل | سلام قولا من رب الرحیم | میکائیل |

## شادی اپنی مرضی کی ہو

اپنی مرضی و پسند کی جگہ جائز طور پر شادی کرنے کے لیے سب سے پہلے ختم شریف دلوائے جس میں خصوصاً سفید چاول، دودھ اور چینی ہوں اور موسمی پھل کوئی سا بھی حسبِ توفیق اپنے سامنے رکھ کر اپنی نیت کو تصور کا مکمل جامہ پہنا کر سورۂ یٰسین شریف کو شروع کرے اور ایک مرتبہ پڑھ کر ان چیزوں پر دم کردے اور یہ چیزیں غریبوں، مسکینوں اور بچوں میں بانٹ دے۔ بعد اس کے عمل کو روزانہ بعد نمازِ فجر اور بعد نمازِ عشاء 11 مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ بہت زیادہ امید ہے کہ شادی پسند کی ہی ہو۔

# ناریل کے پانی کے کرشمے

حکیم عمران کمبوہ

روزانہ ناریل کا پانی پینے سے نہ صرف آپ خوبصورت نظر آئیں گے بلکہ یہ چاک و چوبند رکھنے میں بھی مددگار ثابت ہوتا ہے۔

ناریل کے پانی سے متعلق حالیہ تحقیق میں انکشاف ہوا ہے کہ ایسے افراد جو ناریل کا پانی باقاعدگی سے استعمال کرتے ہیں، ان میں نہ صرف خون کی گردش بہتر ہوتی ہے بلکہ ان کا بلڈ پریشر بھی نارمل رہتا ہے۔ اور ایسے افراد میں دل کے دورے سمیت دیگر دل کے امراض، دوسروں کے مقابلے میں کم ہوتے ہیں۔ یہی نہیں، ناریل کا پانی بلڈ شوگر لیول کو بھی کنٹرول کرتا ہے۔

تحقیق سے ثابت ہوا کہ ناریل کا پانی وزن کم کرنے اور قوت مدافعت بڑھانے کے لیے موزوں ہے۔ اکثر ڈاکٹر حاملہ خواتین کو ناریل کا پانی استعمال کرنے کا مشورہ دیتے ہیں جو قبض کی صورت میں حاملہ خواتین کے لیے مفید ثابت ہوتا ہے۔

ناریل کے پانی میں پوٹاشیم اور میگنیشیم کی مقدار زیادہ ہوتی ہے، جس کے استعمال سے انسان کے پیشاب کی مقدار میں اضافہ ہوتا ہے اور خاص طور پر گردوں کے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہوتا ہے۔

اگر آپ چہرے پر کیل مہاسوں سے پریشان ہیں تو فوری طور پر ناریل کے پانی سے چہرے کا مساج کریں جو چہرے پر پھنسیوں کے خاتمے کے لیے بھی مفید ہے۔ یہی نہیں، ناریل کا پانی ہاتھوں کو نرم اور ناخنوں کو خوبصورت رکھنے کے لیے بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔

# تین دن میں حاجت پوری ہونے کا ایک خاص عمل

مولانا محمد عرفان

شمس زحل تسدیس کے وقت کا خاص عمل

شمس زحل تسدیس کا وقت حاجات کے پورا ہونے کا ایک خاص وقت ہے۔ اس وقت میں ایسے اعمال کرنے چاہئیں، جو حاجات کو پورا کرنے کے لیے ہوں۔ ایسے تعویذات اور الواح بنانی چاہئیں، جو مقصد کے حصول اور حاجات پوری کرنے کے لیے بنائی جاتی ہیں۔

یہ عمل پیرِ طریقت قاری احسان اللہ صاحب مدظلہٗ کا ہے۔ ہماری طرف سے صرف اس عمل کو شمس زحل تسدیس میں کرنے کی ترتیب دی گئی ہے۔

## عمل کا وقت

۲ فروری ۲۰۱۶ کو رات 9:41 پر ابتداء ہوگی اور ۵ فروری رات 12:54 پر خاتمہ ہوگا۔ اس دورانیہ کے درمیان تین بار اس عمل کو کرنا ہے۔ عمل ساعتِ شمس میں کرنا ہے۔ متعلقہ بخورات جلانے ہیں۔ ایک بار ۲ فروری کی رات کو۔ دوسری بار ۳ فروری کی رات کو۔ تیسری بار ۴ فروری کی رات کو۔

## عمل کا طریقہ

ساعتِ شمس کے آغاز ہوتے ہی عمل کا آغاز کریں۔ باوضو پاک و صاف کپڑے پہنیں۔ عمل کی جگہ آپ کے علاوہ کوئی اور نہ ہو۔ متعلقہ بخور جلائیں اور دو رکعت نمازِ حاجت پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قریش ایک بار پڑھیں۔ پھر قعدہ میں التحیات، درود شریف اور دعا کے بعد سورۂ الم نشرح ایک سو باون (۱۵۲) مرتبہ پڑھیں۔ پھر سلام پھیر دیں۔

سلام پھیرنے کے بعد خوب خشوع وخضوع سے دعا مانگیں۔ ہو سکے تو خوب رو رو کر مانگیں۔ دعا کے اول و آخر درود شریف لازمی پڑھیں۔ ان شاء اللہ، تین دن کے اس عمل سے مقصد کا حصول آسان ہو جائے گا یا حاجت پوری ہونے کے اسباب بن جائیں گے۔

## عمل کون لوگ کریں؟

یہ عمل ہر اس فرد کو کرنا چاہئے، جس کا کوئی ایسا مقصد ہو، جو وہ جلد پورا کرنا چاہ رہا ہے۔ مثلاً

** اگر کہیں پسند کا رشتہ بھیجنا ہے، تو عمل کر کے رشتہ بھیجیں۔

** کہیں نوکری کی بات کرنی ہے، تو عمل کر کے کریں۔

** کسی جگہ investment کرنی ہے تو عمل کرنے کے بعد کریں۔ جیسے پلاٹ لینا، shares لینا، کاروباری ڈیل کرنا وغیرہ۔

** کوئی امتحان دینا ہے، جس میں تاریخ کی مرضی آپ کی ہے تو عمل کر کے امتحان دیں۔

** کسی افسر سے خاص بات منوانی ہے تو عمل کر کے بات کریں۔

** قرضہ واپس نہیں کرتا تو عمل کر کے قرضہ واپس مانگیں۔

** کوئی حق ادا نہیں کر رہا، خصوصاً جائیداد کا تو اس عمل کو کر کے بات کریں۔

** اگر کسی سے قرض لینا ہو تو اس عمل کو کر کے اس سے قرض مانگیں۔

الغرض، ہر فرد اپنی حاجت کے مطابق اس عمل کو کرے۔

## عمل کی اجازت

اس عمل کی ہر کسی کو اجازت ہے۔ ہر کوئی اپنے جائز مقصد کے حصول کے لیے یہ عمل کر سکتا ہے، ناجائز مقصد کے لیے ہرگز اجازت نہیں۔ جو لوگ لاٹری، جوا، بانڈ وغیرہ کے لیے اس عمل کو کرنا چاہیں، ان کے لیے بھی اجازت نہیں۔

# دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی خدمات سے فائدہ اٹھائیں

آج کل ہر کوئی کسی نہ کسی درجہ میں پریشان ہے۔ شاید ہی کوئی ایسا انسان ہو جس کو کوئی پریشانی نہ ہو۔ پریشانی کے حل کے لئے ہر کوئی اپنے بس میں جہاں تک ممکن ہو، تدابیر اختیار کرتا ہے۔ ان تدابیر میں روحانی تدابیر بھی ہیں جن سے وہ فائدہ ممکن ہے، جو اکثر اوقات دنیوی تدابیر سے ممکن نہیں ہوتا۔ ذیل میں مختصر تفصیل دی جارہی ہے، جس کو پڑھ کر آپ کو معلوم ہوگا کہ روحانی علاج کن مقاصد میں آپ کے لئے مفید ہوسکتا ہے۔

**معاشی مسائل 8** قرض ادا نہ ہونا، قرض وصول نہ ہونا، تنگیٔ رزق، نوکری نہ ملنا یا جلدی چھوٹ جانا، کاروبار نہ چلنا، جو بھی کام کریں اس میں نقصان ہی ہونا، پیسہ آنا مگر خرچ ہوجانا، بیرونِ ملک سفر میں رکاوٹ ہونا۔

**تعلیمی مسائل 8** سبق یاد نہ ہونا، پڑھنے میں دل نہ لگنا، یاد ہونے کے باوجود غلطی کرنا، امتحان میں نتیجہ اچھا نہ آنا یا فیل ہونا۔

**شادی کے مسائل 8** رشتہ نہ آنا، رشتہ آنا مگر طے نہ ہونا، خاص جگہ پر شادی ہونے میں رکاوٹ، منگنی ہوکر یا رشتہ طے ہوکر ٹوٹ جانا وغیرہ۔

**زوجین کے مسائل 8** زبان دراز ہونا، گالیاں دینا، مارنا پیٹنا، خرچہ نہ دینا، باہر عورتوں میں دلچسپی رکھنا، ناجائز تعلقات، طلاق یا خلع تک معاملہ پہنچنا، ساس سسر نند بھاوج وغیرہ کے ناجائز رویے، گھر والوں کا آپس میں لڑنا، گھر والوں کا ایک دوسرے کی عزت نہ کرنا وغیرہ۔

**اولاد کے مسائل:** نافرمانی، غلط راہ پر چلنا، بچوں کا آپس میں لڑنا وغیرہ۔

**دشمن کے مسائل:** جان کا دشمن ہوجانا، ناجائز مقدمہ کردینا، جائیداد یا حق پر قبضہ کرلینا، جادو ٹونہ کرواتے رہنا، زبان سے نقصان دینا وغیرہ۔

**جادو کی تخریب کاریاں 8** رشتہ، صحت، اولاد، کاروبار، معاش، ترقی، عزت، کسی بھی قسم کی بندش و نقصان کرنا۔

**جنات کی ستم ظریفیاں 8** نظر آنا، دباؤ ڈالنا، ڈرانا، آوازیں آنا، چھت پر چلنے پھرنے کی آوازیں آنا، رونے ہنسنے کی آوازیں آنا، چیز یا رقم کا چوری ہونا، چیزوں کا اپنی جگہ سے غائب ہوکر دوسری جگہ سے ملنا، خون پانی تیل وغیرہ کی چھینٹیں پڑنا، گھر میں موجودگی کا احساس ہونا وغیرہ۔

**جسمانی امراض 8** علاج کروانے کے باوجود بیماری کا ٹھیک نہ ہونا، رپورٹس ٹھیک آنے کے باوجود بیماریاں ہونا، ایک بیماری کا ٹھیک ہونا تو دوسری کا لگ جانا، مسلسل گھر میں بیماری کا ڈیرے جمائے رکھنا، بڑی بیماریاں مثلاً کینسر، دل و جگر و دماغ کے امراض وغیرہ۔

**خواتین کے خاص امراض 8** اولاد نہ ہونا، حمل کا اسقاط ہونا یا ہوتے رہنا، صرف لڑکیاں ہونا، اولادِ نرینہ کا حصول، رحم کے ہر قسم کے امراض

**نفسیاتی امراض 8** غصہ، خوف، مایوسی، شہوت، بے سکونی، دہشت، وہم، وساوس کی کثرت، خیالوں میں کھوئے رہنا وغیرہ۔

اگر درج بالا مسائل میں سے آپ کسی مسئلہ یا مسائل کا شکار ہیں یا کوئی اور جائز خواہش یا دنیوی مقصد ہے تو اعتماد کے ساتھ تفصیل سے خط لکھیں، email کریں، فون کریں یا بالمشافہ ملاقات کرلیں۔ عام ملاقات بروز اتوار شام 4 بجے تا 7 بجے کی جاتی ہے۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681 (اوقات: دوپہر 2 تا 5 بجے علاوہ جمعہ و اتوار) مولانا سلیم اللہ ظفر 0300-4686217 (اوقات: صبح 8 بجے تا رات 8 بجے علاوہ جمعہ)

# حاضری مطلوب کے لیے ایک لاثانی عمل

صوفی غلام سرور شباب صاحب

عروج ماہ میں جمعۃ المبارک کے روز زہرہ یا مشتری کی ساعت میں سات الگ الگ کاغذوں پر ایک ایک طلسم تحریر کریں۔ اور پھر ہر کاغذ میں میں سات دانے مرچ سیاہ کے ڈال کر روزانہ ایک کاغذ کا فلیتہ بنا کر خوشبودار تیل سے تر کر کے جلائیں اور جلاتے وقت مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کریں۔ جب تک فلیتہ جلتا رہے آیات کی تلاوت کرتے ہیں۔ ان شاء اللہ مطلوب محبت میں بے قرار ہو کر حاضر ہوگا اور پھر کبھی جدا نہ ہوگا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الۡبُرُوۡجِ ۝۱ وَالۡیَوۡمِ الۡمَوۡعُوۡدِ ۝۲ وَشَاہِدٍ وَّمَشۡہُوۡدٍ ۝۳ قُتِلَ اَصۡحٰبُ الۡاُخۡدُوۡدِ ۝۴ النَّارِ ذَاتِ الۡوَقُوۡدِ ۝۵ اِذۡ ہُمۡ عَلَیۡہَا قُعُوۡدٌ ۝۶ وَّہُمۡ عَلٰی مَا یَفۡعَلُوۡنَ بِالۡمُؤۡمِنِیۡنَ شُہُوۡدٌ ۝۷ وَمَا نَقَمُوۡا مِنۡہُمۡ اِلَّاۤ اَنۡ یُّؤۡمِنُوۡا بِاللّٰہِ الۡعَزِیۡزِ الۡحَمِیۡدِ ۝۸ الَّذِیۡ لَہٗ مُلۡکُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ شَہِیۡدٌ ۝۹ اِنَّ الَّذِیۡنَ فَتَنُوا الۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَالۡمُؤۡمِنٰتِ ثُمَّ لَمۡ یَتُوۡبُوۡا فَلَہُمۡ عَذَابُ جَہَنَّمَ وَلَہُمۡ عَذَابُ الۡحَرِیۡقِ ۝۱۰ (البروج آیت نمبر 1 تا 10)

اور سات دنوں کے طلاسم یہ ہیں۔ جمعہ کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت اجب یا مذھب بکذا وکذا |
|---|
| ۱ ۸ ۸ ۷ ۳ ۷ ۸ ۷ ۷ ۹ ۹ ۳ |

ہفتہ کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت اجب یامرہ بکذا وکذا |
|---|
| ۱ ۱ ۸ ۸ ۷ ۱ ۱ ۱ ۱ ۸ ۸ ۳ ۳ ع ۷ ۱ ۱ ع ۱ ۱ |

اتوار کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت اجب واخطف یا احمر بکذا وکذا |
|---|
| ی لا ۱ ۱ ۸ ۱ ۱ ۱ ۱ ۲ ۳ ۳ ۷ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ |

سوموار کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت عجل اجب یا برقان بکذا وکذا |
|---|
| ط لا ۳ ۱ ۳ لا ۱ ۸ ۸ ۱۱۱۱ ۸ ۸ |

منگل کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت طیر یَاشمھورش بکذا کذا |
|---|
| لحص ۳۱ ووو ۱۱۱ م م م م |

بدھ کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت زلزل یا ابیض بکذا وکذا |
|---|
| ۱ و ۷ ۲ ۱۱۱ ۸ ۷ ط ۱ لا ۳ لا |

جمعرات کی رات کا طلسم یہ ہے:

| ھاروت وماروت خلخل یَا میمون بکذا وبکذا |
|---|
| ۳ ط ۷ ۷ ط ۱۱ ط ۷ م ۱۱ ۱۱ لا تم وکمل |

## بقیہ: جنات کی شہزادی ''دولی شہزادی'' کی تسخیر کا خاص عمل

چالیسویں یا اکتالیسویں رات دولی شہزادی شاہانہ لباس میں اپنے خدام جنات اور کنیزوں کے ہمراہ حاضر ہو کر عہد و پیمان کرے گی۔ اگر عامل چاہے تو خدام جنات یا چند کنیزوں کو دولی شہزادی سے مانگ لے، وہ ان کو عامل کا مطیع و فرمانبردار بنا دے گی۔ اگر چاہے تو صرف دولی شہزادی سے اپنی دوستی کا طلب گار رہے۔ قول و قرار کرے گی۔

دولی شہزادی کا عامل پل بھر میں مغرور حسینوں کو رام کر سکتا ہے۔ حاضری کے وقت دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی پوچھ لیں اور تسخیر کے بعد بھی عمل کو روزانہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھنا ہوگا ہمیشہ کیلئے۔ جب بھی دولی شہزادی یا اُس کے عطا کردہ خدام، جنات یا کنیزوں کو حاضر کریں گے، فوراً حاضر ہو کر آپ کی معاون ہوں گی۔ دولی شہزادی کا عامل ہوا میں پرواز کر سکتا ہے، پل بھر میں جہاں چاہے جا سکتا ہے، ملک ملک کی سیر کرواتی ہے، یہ لاثانی عمل اپنی مثال آپ ہے۔

# اٰمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** اٰمنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 6100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اٰمنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: * ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * مسلط جن کو حاضر کرنا * جنات کو جلانا * جنات کو بوتل میں بند کرنا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر وشادی کے لئے * ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**چوتھے درجے کی فیس 1100 روپے، پانچویں کی فیس 2100 روپے اور چھٹے درجے کی فیس 3100 روپے ہے۔**

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فنِ عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلّہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

**رابطہ** روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35410586 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, ruhanidarsgah@gmail.com

# عملِ حٰمٓ

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

یہ حروف قرآن میں کئی جگہ آئے ہیں مگر پہلی بار چوبیسویں پارے کی سورۃ مومن کے شروع میں ہیں۔ان کے اعداد اڑتالیس (48) ہیں اور ان کی تاثیرات بے شمار ہیں اور ان کے عمل کے لئے لکھی ہوئی تختی کا تصور بھی ضروری ہے۔تختی ادارہ فیضان روحانیہ پاکستان حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ سے ہدیۃً مل سکتی ہے۔

جب کوئی مرد، عورت یا عامل ان حروف کا عمل کرنا چاہے تو اڑتالیس (48) دن تک تختی پر لکھے ہوئے حروف کو دیکھتا رہے اور دل ہی دل میں حَامِیْم ایک ہزار بار پڑھا کرے۔زبان سے نہ پڑھے، دل ہی دل میں پڑھے۔جب اڑتالیس دن کا چلّہ پورا ہوجائے تو دوبارہ اڑتالیس دن تک تختی دیکھے بغیر زبان سے پانچ سو بار حَامِیْم پڑھے، ایک سو بار دائیں طرف گردن موڑ کر اور ایک سو بار بائیں طرف گردن موڑ کر اور ایک سو بار زمین کی طرف دیکھ کر اور ایک سو بار آسمان کی طرف دیکھ کر اور ایک سو بار اپنے سامنے طرف جہاں تک نظر جائے دیکھ کر پڑھے اور جب اڑتالیس دن کا یہ چلّہ بھی ختم ہوجائے تو تیسرا چلّہ کرے۔اس کا طریقہ یہ ہے کہ صبح کے وقت سورج نکلنے کی طرف رخ کر کے کھڑا ہو جائے اور اڑتالیس بار حَامِیْم دل ہی دل میں پڑھے مگر آنکھیں بند رکھے۔اس طرح یہ عمل اڑتالیس دن تک کرے۔اس کے بعد جس شخص لئے پانچ خانوں والا تعویذ لکھ دیا کرے گا، اس شخص کی مراد پوری ہوگی یا جس شخص کے لئے اڑتالیس دفعہ پڑھ کر دعا مانگے۔وہ قبول ہوگی۔تعویذ اس طرح لکھا جائے گا۔

| حٰمٓ | |
|---|---|
| حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ |

اگر کسی قبر کے مدفون کا حال معلوم کرنا ہو تو جس نے حَامِیْم کے تینوں چلّے کئے ہوئے ہوں، اس سے صاحبِ قبر کا حال معلوم کرا سکتے ہیں۔

عامل کو چاہیے کہ قبر کے دائیں طرف قبلے کی طرف پشت کر کے آنکھیں بند کر کے قبر کے قریب بیٹھ جائے اور دل ہی دل میں اڑتالیس بار حَامِیْم پڑھے اور پھر یہ تصور کرے کہ وہ قبر کے مدفون کو دیکھ رہا ہے، اڑتالیس بار حَامِیْم پڑھنے کے بعد قبر کا مدفون عالم تصور میں عامل کے سامنے آجائے گا اور اس کی سب حالتیں عامل کو معلوم ہوجائیں گی۔اس طرح کسی مقام پر دفینہ ہونے کا شبہ ہو تو وہاں بیٹھ کر آنکھیں بند کر کے اڑتالیس بار دل ہی دل میں حَامِیْم پڑھے پھر یہ تصور کرے کہ وہ زمین کے اندر کی حالت دیکھ رہا ہے۔اگر کوئی دفینہ وہاں ہوگا تو عامل کو نظر آجائے گا۔

## حٰمٓ

حٰمٓ قرآن کریم کی سات سورتوں کے شروع میں نازل ہوا ہے۔حق تعالیٰ نے اس عدد یعنی سات عدد کو خاص اہمیت بخشی ہے۔مثلاً سات آسمان، سات سیارے، سات طبقات، ہفتے کے سات دن، کلمہ طیبہ کے سات لفظ۔(1) لَا (2) اِلٰہَ (3) اِلَّا (4) اللہُ (5) محمّد (6) رَسُول (7) اللہ

## حٰمٓ اور سات سورتیں

حٰمٓ ﴿۱﴾ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۲﴾ (مومن:۱-۲)

حٰمٓ ﴿۱﴾ تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿۲﴾ (حٰمٓ السجدۃ:۱-۲)

حٰمٓ ﴿۱﴾ عٓسٓقٓ ﴿۲﴾ (الشوریٰ:۱-۲)

حٰمٓ ﴿۱﴾ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾ (زخرف:۱-۲)

حٰمٓ ﴿۱﴾ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ﴿۳﴾ (الدخان:۱-۳)

حٰمٓ ﴿۱﴾ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ﴿۲﴾ (الجاثیہ:۱-۲)

حٰمٓ ﴿۱﴾ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ﴿۲﴾ (الاحقاف:۱-۲)

## دوزخ سے نجات کا ذریعہ

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ "اعمالِ قرآنی" میں لکھتے ہیں: جو شخص ان ساتوں حٰمٓ کو معہ مندرجہ بالا آیات پڑھے گا، اس پر دوزخ کے تمام دروازے بند ہو جائیں گے۔

## ساتوں حٰمٓ مع آیات کا نقش

مندرجہ بالا آیات کے اعداد ۸۸۵۳ ہیں، جن کا نقش مندرجہ ذیل ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٢٩٥۴ | ٢٩۴٦ | ٢٩٥٢ |
| ٢٩۴٨ | ٢٩٥١ | ٢٩٥٣ |
| ٢٩٥٠ | ٢٩٥٥ | ٢٩۴٧ |

ساتوں حٰمٓ مع آیات مذکورہ بالا کا یہ نقش محبت و تسخیر، آسیب و سحر اور شفا امراض میں نہایت کارآمد ہے۔ گلاب و زعفران سے لکھ کر سبز کپڑے میں سی کر سیدھے بازو پر باندھ لیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ عٓسٓقٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ | حٰمٓ |

یہ نقش معظم، تسخیر عام و خاص کے لیے اکسیر ہے۔ حل مشکلات، مقدمہ، شفا امراض، آسیب و سحر اور حب کے لیے نہایت مفید ہے۔ کاروباری رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے اور ترقی کے لئے نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس کو پہن کر حاکم کے روبرو جانے سے اس کے شر سے محفوظ رہے بلکہ اس کی نظر میں اس کی قدر و منزلت بڑھے۔

# نقش حروفِ تسخیر

تحریر: شہزادہ منظور علی سمون

زہرہ مشتری تثلیث کے خاص وقت کا خاص عمل

## تسخیر خلق، تسخیر محبوب، عزت، شہرت، دولت

تثلیث کی نظر میں اس وقت کی قوت کو کہا جاتا ہے، جب سیاروں کے جھرمٹ میں سے کوئی بھی دو سیارے ایک دوسرے سے 5 یا 9 گھروں کے فاصلے پر ایک جیسے درجات پر ہوں۔ اس وقت میں یہ سیارے جو روشنیاں زمین پر اتارتے ہیں، ان میں قربت کی خوشبو اور نزدیکی رشتہ موجود ہوتا ہے۔ جس میں خاص قسم کی تاثیر ہوتی ہے۔ اس لیے نیک وقت میں مخصوص لمحوں میں کسی دعا، تعویذ، نقش، الواح کی تاثیر حاصل کرنا انتہائی دانشمندی ہے۔ نظر تثلیث انتہائی سعد ہوتی ہے۔

## منسوباتِ زہرہ

پیار، محبت، شادی، نکاح، تسخیر خلائق، عزت، شہرت، خوبصورتی وغیرہ

## منسوباتِ مشتری

مال و دولت، مذہبی امور، قانون، تعلیم، عبادت، روپیہ کی لین دین وغیرہ

## اوقات زہرہ و مشتری تثلیث

ابتداء: 9 فروری، 6 بج کر 52 منٹ شام

مکمل: 10 فروری 12 بجکر 53 منٹ دوپہر

خاتمہ: 11 فروری 6 بجکر 53 منٹ صبح

علماء الحروف کے نزدیک حروفِ تسخیر کا نام زیادہ ہی روشن ہے۔ یہ حروف اپنے اندر مقناطیسی کشش اور تعجب انگیز اثرات رکھتے ہیں۔ 17 منٹ یا 17 گھنٹے میں اثرات ظاہر ہوجاتے ہیں۔

حروف تسخیر کی تعداد 17 ہے۔ وہ حروف یہ ہیں:

ا د ح ک م س ف ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ

ان کے اعداد قمری 5713 بنتے ہیں۔

## حروفِ تسخیر

یہ حروف اپنے اندر تسخیر خلائق، عزت، شہرت، محبت، ترقی، دولت، نکاح، شادی، حاضری محبوب، چہرہ میں مقناطیسی کشش و خوبصورتی میں اضافہ، تسخیر مؤکلات و ہمزاد و جنات، حاضرات، تسخیر اعداء و وزراء کے علاوہ بہت سارے دیگر مقاصد کے سلسلے میں زود اثر ہیں۔

## راز

☆ حروفِ تسخیر میں رک رفد کے حروف جو کہ ایک دوسرے کے عاشق و معشوق ہیں، شامل ہیں۔ رک رفد اعداد متحابہ کے نام سے مشہور ہیں۔ بڑی مقناطیسیت کشش رکھتے ہیں۔

☆ حروفِ تسخیر کے اعداد 5713 ہیں۔ ان کو جمع کریں تو 13+7+5=25 بنتے ہیں اور نقش مخمس کے بھی 25 خانے بنتے ہیں۔ نقش مخمس بھی پیار، محبت، حاضری، تسخیر سے اور سیارہ زہرہ سے منسوب ہے۔ زہرہ کی مختصر منسوبات اوپر لکھ چکا ہوں۔

☆ نقش مخمس میں جو چار حروف ہیں یعنی م خ م س۔ یہ چاروں حروف حروفِ تسخیر میں سے ہیں۔

☆ حروف زوج جو کے تعداد میں 12 ہیں، ان میں سے ب + و کو خارج کرنے کے بعد باقی جو 10 حروف بچتے ہیں، وہ حروف تسخیر میں سے ہیں۔ حروف زوج بھی پیار، محبت، تسخیر کے سلسلے میں زبردست مقناطیسیت رکھتے ہیں۔

☆اگر حروفِ تسخیر کے اعداد کو الگ الگ کر کے جمع کریں تو 16 بنتے ہیں۔یعنی کے 5713 3+1+7+5=16 بنے۔نقش مربع میں بھی 16 خانے ہوتے ہیں۔حروفِ تسخیر کو مربع میں پُر کرنا بھی انتہائی سعد ہے۔

حروفِ تسخیر خود ہی بڑی طاقت رکھتے ہیں اور مزید ان میں دیگر اقسام کے حروف کی شمولیت نے زیادہ ہی تقویت دے دی ہے۔

نقش حروف تسخیر یہ ہے

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۴۵ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۵۴ | ۱۱۴۷ |
| ۱۱۴۶ | ۱۱۴۴ | ۱۱۳۶ | ۱۱۳۴ | ۱۱۵۳ |
| ۱۱۵۲ | ۱۱۵۰ | ۱۱۴۳ | ۱۱۳۵ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۳۲ | ۱۱۵۱ | ۱۱۴۹ | ۱۱۴۲ | ۱۱۳۹ |
| ۱۱۳۸ | ۱۱۳۱ | ۱۱۵۵ | ۱۱۴۸ | ۱۱۴۱ |

چال

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ۲۴ | ۱۷ |
| ۱۶ | ۱۴ | ۷ | ۵ | ۲۳ |
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۳ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۲ | ۲۵ | ۱۸ | ۱۱ |

# حضرت سلیمانؑ اور جنات کا غیب جاننا

انتخاب: مولانا محمد عرفان صاحب

حضرت سلمان علیہ السلام کو ایسی بے مثال حکومت اور سلطنت حاصل تھی کہ صرف ساری دنیا ہی پر نہیں بلکہ جنات اور طیور اور ہوا پر بھی اُن کی حکومت تھی، مگر ان سب سامانوں کے باوجود موت سے ان کو بھی نجات نہ تھی اور یہ موت تو مقررہ وقت پر آنی تھی۔

بیت المقدس کی تعمیر جو حضرت داؤد علیہ السلام نے شروع کی، ملک شام میں جس جگہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا خیمہ گاڑا گیا تھا، ٹھیک اسی جگہ حضرت داؤد علیہ السلام نے بیت المقدس کی بنیاد رکھی۔ مگر عمارت پوری ہونے سے قبل ہی حضرت داؤد علیہ السلام کی وفات کا وقت آن پہنچا اور آپؑ نے اپنے فرزند حضرت سلیمان علیہ السلام کو اس عمارت کی تکمیل کی وصیت فرمائی۔

چنانچہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے جنوں کی جماعت کو اس کام پر لگایا اور عمارت کی تعمیر ہوتی رہی۔ جنات کی طبیعت میں سرکشی غالب تھی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے خوف سے جنات کام کرتے تھے۔ ان کی وفات کا جنات کو علم ہو جائے تو فوراً کام چھوڑ بیٹھیں اور تعمیر رہ جائے۔ یہاں تک کہ آپؑ کی وفات کا وقت بھی قریب آ گیا اور عمارت مکمل نہ ہو سکی تو آپؑ نے یہ دعا مانگی کہ ”الٰہی! میری موت جنوں کی جماعت پر ظاہر نہ ہونے پائے تا کہ وہ برابر عمارت کی تکمیل میں مصروف رہیں اور ان سب کا علم غیب کا جو دعویٰ ہے، وہ بھی باطل ٹھہر جائے“۔

یہ دعا مانگ کر آپؑ محراب میں داخل ہو گئے اور اپنی عادت کے مطابق اپنی لاٹھی ٹیک کر عبادت میں کھڑے ہو گئے اور اسی حالت میں آپؑ کی وفات ہو گئی مگر جن مزدور یہ سمجھ کر کہ آپؑ زندہ کھڑے ہوئے ہیں، برابر کام میں مصروف رہے اور عرصہ دراز تک آپؑ کا اس حالت میں رہنا جنوں کے گروہ کے لیے کچھ باعث حیرت اس لیے نہیں ہوا کہ وہ بارہا دیکھ چکے تھے کہ آپؑ ایک ایک ماہ بلکہ کبھی کبھی دو دو ماہ برابر عبادت میں کھڑے رہا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ بحکم الٰہی دیمک نے آپؑ کے عصا کو کھا لیا اور عصا گر جانے کے سے آپؑ کا جسم مبارک زمین پر آ گیا اور اس وقت جنوں کی جماعت اور تمام انسانوں کو پتہ چلا کہ آپؑ کی وفات ہو گئی ہے۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اس واقعہ کو ان لفظوں میں بیان فرمایا ہے کہ ”پھر جب ہم نے ان (حضرت سلیمان) پر موت کا حکم بھیجا تو جنوں کو ان کی موت دیمک ہی نے بتائی جو ان کے عصا کو کھا رہی تھی۔ پھر جب حضرت سلیمان زمین پر آ گئے تو جنوں کی حقیقت کھل گئی۔ اگر وہ غیب جانتے ہوتے تو وہ اس ذلت کے عذاب میں اتنی دیر تک نہ پڑے رہتے۔“

(سورۂ سبا: رکوع 2 پارہ 22)

# خواص حروف مزدجات و مفردات

کاش البرنی مرحوم

**ا** اگر حروف مزدجات یعنی بدوح کو بوقت طلوعِ طالع برج اسد میں لکھ کر ہتھیار پر باندھ کر جنگ میں جائے تو زندہ و سلامت رہے اور فتح مند ہو۔

**ب** اگر حروف مفردات یعنی اجہز ط کو قمر در عقرب میں ناخن پر لکھ کر دشمن کے سامنے جائے تو وہ مقہور و مغلوب ہو۔

**ج** اگر حروف مزدجات یعنی بدوح کو انگشت شہادت سے پیشانی پر لکھے۔ اور ارد گرد حرف حا کا حلقہ لکھے۔ پھر دشمن یا حاکم کے سامنے جائے، تو سرخرو ہو۔

**د** اگر حروفِ مزدجات چشم راست پر انگشت سے پیشانی پر لکھے اور مفردات چشم چپ پر لکھے۔ پھر حاکم یا افسر کے سامنے جائے، جو حاجت بیان کرے، وہ پوری ہو۔

**ہ** اگر چاہے کہ دشمن کو سواری سے نیچے گرا دے تا کہ وہ اس حادثہ میں ہلاک ہو جائے تو حروف افراد یعنی اجہز ط اپنی ہتھیلی پر لکھ کر اس کے سامنے جائے اور کہے هلاك هلاك رجاء اليوم الثالث و هلاك هلاك رجأ اليوم السابع۔ یہ کام نحس اوقات نظرات میں ساعت زحل یا مریخ میں انجام دے تو فوری اثر دکھائے گا۔

# پرائی آگ میں کون کُودے؟

## مولانا علی آفاق صاحب

آج کل کے دور میں ہر شخص اپنی ذات، اولاد، والدین اور کاروبار و ملازمت کے حوالے سے عقل مند ہے۔ کسی صورت میں اپنے گھر بار کو داؤ پر لگانے کے لیے تیار نہیں۔ دنیا تو دنیا ہے، دین کے معاملے میں بھی اب ہم اتنے باشعور ہو چکے ہیں کہ نماز، روزے اور حج زکوٰۃ سے آگے کی بات کرنے سے نا صرف گریز کرتے ہیں بلکہ جو بات کرے، اس کو بے وقوف، ناسمجھ جیسے القابات سے نوازا جاتا ہے۔ ہر شخص آج کل اپنی دکان، مکان، کاروبار، بال بچوں اور پیٹ سے آگے دیکھنے کے لئے تیار نہیں ہوتا۔

ان حالات میں روحانی معالج سے ہمارا مطالبہ ہوتا ہے کہ میں بہت اچھا آدمی ہوں، میں اچھے مزاج کا آدمی ہوں، میرے بہت تعلقات ہیں، میرے پاس جب پیسے تھے تو میری سخاوت کی دنیا معترف تھی۔ اگر آپ میری بندش ختم کردیں، میرے معاشی حالات درست ہو جائیں، میرا کاروبار، میرا قرضہ، میرے بچوں کے معاملات درست نہج پر چل پڑیں، میں آپ کے سارے رونے دھونے دھودوں گا وغیرہ وغیرہ۔ ایسی گفتگو عام طور پر سننے کو ملتی ہیں۔

اس ساری صورتحال میں حقیقی تصویر یہ ہوتی ہے کہ اس طرح کے افراد اور خاندانوں کے خلاف مخالفین نے جادو کے ذریعے جنات کو مسلط کروایا ہوتا ہے۔

اب آپ ہی بتائیں کہ بدمعاشوں، غنڈوں، بھتہ خوروں اور رسہ گیروں سے ہم سب ٹلتے ہیں۔ اب جنات اور جادو کے ذریعے گندے جنات اور شیاطین سے مقابلہ، وہ بھی مفت میں اور اپنے بال بچوں کو داؤ پر لگانا کہاں کی عقلمندی ہے؟

پرائی آگ میں کُودنا، بغیر کسی مفاد کے، بغیر کسی حفاظتی حصار اور روحانی طاقت کے، اس طرح کی چیزوں سے نا صرف گریز کرنا چاہیے بلکہ مریضوں اور سائلوں کو بھی بغیر منہ مانگے ہدیہ کے ادا کیے، اس طرح کی فرمائشوں سے پرہیز کرنا چاہیے اور عاملین کو بھی بغیر کسی ہدیے کے ایسے عملوں اور کاموں سے گریز کرنا چاہیے۔

ہمارا ادارہ ایسے مریضوں کے لیے نہ صرف خدمات مہیا کرتا ہے بلکہ عاملین کو بھی اس قابل بنانے کی جدوجہد میں مصروف ہے۔ لہٰذا مریض علاج کے لیے اور عاملین علاج سیکھنے کے لیے آج ہی رابطہ فرمائیں۔

# ذہن سے نکلنے والی نادیدہ لہریں کس طرح نقصان کرتی ہیں

## سید عابد حسین رضوی

ہوتا یہ ہے کہ ہم جب کسی کا برا سوچتے ہیں تو ہمارے ذھن سے نکلنے والی نادیدہ لہریں اس شخص یعنی جس کے بارے میں ہم برا سوچ رہے ہیں، کو گھیر لیتی ہیں اور اس شخص کے جسم و روح کو ایک روگ کی طرح جکڑ لیتی ہیں اور اس کو کسی نا کسی طرح کا نقصان پہنچا کر ہی چھوڑتی ہیں۔ آپ نے سنا ہوگا کہ فلاں کو فلاں کا حسد کھا گیا۔ یا فلاں کو فلاں کی نظر کھا گئی۔ پھر یہ کہ غیبت مردہ بھائی کا گوشت کھانے کہ مترادف یہ حدیث محض ایک محاورہ نہیں ہے بلکہ درحقیقت حاسد کے دماغ سے نکلنے والی نادیدہ لہریں اپنے شکار کو حقیقتاً ہلاک کرتی ہیں۔ یہی کام شر کے اعمال میں ہوتا ہے، جب عامل کسی پر شر کا تعویذ کرتا ہے تو درحقیقت تعویذ سے زیادہ اس عامل کے خیالات کی لہریں جو ریاضت کی بدولت قوی ہوتی ہیں اپنے شکار کی زندگی میں طوفان پیدا کر دیتی ہیں تاہم یہ چیز آج نہیں تو دس سال بعد پلٹ کر اس شخص کی طرف ضرور آتی ہے اور اسی کو مکافات عمل کہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے کم ہی عامل حضرات کو اچھی زندگی گزارتے دیکھا ہے اور یہی وجہ ہے کہ تصوف میں ہر طرح کے شر اور خیر کے اعمال کی ممانعت ہے یعنی وہ خیر کے اعمال جن کے پیچھے شرارت کارفرما ہے۔ یہ راز اس لئے افشاء کیا کہ لوگ خود کو اور اپنے اردگرد کے لوگوں کو اس تباہی سے محفوظ رکھ سکیں۔

# جس کا کام اسی کو ساجھے

مولانا علی آفاق صاحب

زمانہ بہت ترقی یافتہ شکل اختیار کر چکا ہے۔ مہینوں کا کام اب منٹوں اور سکینڈوں میں سمٹ چکا ہے۔ پیشاب، نبض کی تشخیص سے آگے الٹرا ساؤنڈ، ڈی این اے ٹیسٹ نے جگہ لے لی ہے۔ بچہ یا بچی کا پیٹ میں ہونا، بارش کے حالات و آثار کی پیشنگوئی کے معاملے کو علماء حق نے اسباب کے ساتھ مقید ہونے کی بناء پر جائز قرار دے دیا ہے۔ اسی طرح جنات سے حاصل کردہ خبر...... جادو، جنات، نظر بد، بندش کے معاملات بھی اسباب کی بناء پر جائز ہیں، مگر یقین نہ صرف جائز نہیں بلکہ عقائد کی حفاظت کے حوالے سے حرام ہے۔

آج کل عقلمند لوگ دواؤں کے بغیر نسخہ اور ڈاکٹروں کی تجویز کے استعمال کو ممنوع قرار دیتے ہیں بلکہ عطائیوں سے دوا لینا عقلاً حرام اور ان کی تعریف کرنے والوں کو احمق قرار دیتے ہیں۔ شرعی مسائل علماء سے پوچھنا اور عمل کرنا مستحسن عمل ہے۔ نام نہاد علماء اور نیم حکیم اور نیم ملا سے سب لوگ نہ صرف پرہیز کرتے ہیں بلکہ مسائل ان لوگوں سے پوچھنا عقلاً ناجائز سمجھتے ہیں۔ مگر روحانی معاملہ اس سے یکسر مختلف ہے۔ جادو، جنات، بندش روزگار، بندش رشتہ میں نہ صرف خود عمل تجویز کر کے پڑھائی شروع کر دیتے ہیں بلکہ اس پڑھائی کو سالوں اور لاکھوں کی تعداد میں پڑھتے چلے جاتے ہیں۔ بعض کو اپنی نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ اور نیکی اور پارسائی کا زعم ہوتا ہے۔ بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ ہم کسی کو نقصان نہیں پہنچاتے تو ہمیں کیوں ضرر پہنچتا ہے؟

سورۃ بقرہ شروع ہے تو سالہا سال روزانہ کا معمول، منزل شروع کر دی تو 20 سال سے مستقل معمول ہے۔ اس طرح کے بے شمار وظائف والہانہ، بے شمار تعداد میں پڑھائی اور حدیہ کے پڑھائی مزید بڑھتی جا رہی ہے۔ اس کا نقصان روحانی طور پر کیا ہوتا ہے؟

بغیر روحانی پاور کو کنٹرول اور وولٹیج سیٹ کئے اور ضرورت کے مطابق کم زیادہ کیے، آپ جادو اور جنات پر حملہ آور ہو گئے تو جادو اور جنات کو تکلیف پہنچی۔ اس تکلیف کے بعد اگر روحانی عامل پیچھے ہوتا تو معاملہ سنبھالتا مگر آپ وظیفہ پڑھتے رہے اور اب جب جادو اور جنات واپسی جواب میں حملہ آور ہوا تو رہی سہی کسر بھی ختم ہو گئی۔ پہلے وہ مسلط کردہ تھا مگر اب وہ ذاتیات پر اتر آیا، پہلے معمولی حالات خراب تھے مگر اب ظاہری آثار، تکالیف، جکڑن، معاشی بندش سمیت کھل کر اظہار ہونے لگا۔

اس لیے خود جسمانی علاج کے ساتھ ساتھ خود وظائف تجویز کر کے پڑھنے، علاج کرنے، بتانے سے گریز کریں ورنہ حالات بد سے بدتر ہوتے چلے جائیں گے۔ ہمارے ادارے میں علاج کروانے، علاج سکھانے اور آپ کے گھرانے اور خاندان کو روحانی طور پر اتنا مضبوط کرنے کا الحمدللہ اتنا انتظام ہے کہ چند دن کی رہنمائی، پڑھائی اور ریاضت سے سارے معاملات سدھر جائیں گے۔

ایک نصیحت ہمیشہ کے لیے یاد رکھیں کہ 1 جادو 2 جنات 3 دشمن کے معاملے میں ہرگز خود علاج کرنے کی کوشش نہ کریں۔ ورنہ نقصان، مایوسی اور پریشانی اور بربادی کے علاوہ کچھ ہاتھ میں نہیں آئے گا۔

مفتی، عالم 10 سال میں بنتے ہیں۔ ڈاکٹر 5 سال میں۔ مگر روحانی سکالر فوراً فیس بک پر، شیخ الوظائف ویب سائٹس پر اور روحانی گروپس میں، فیس بک پر اپنے اپنے مشورے دے رہے ہیں اور لوگوں کا کام نہ ہونے کی صورت میں قرآن و حدیث، مسنون اعمال سے لوگوں کو بدظن کرنے کے ذمہ دار ہیں۔

کوئی کہتا ہے دیوانہ وار پڑھو۔ اگر کام نہ ہو تو آسان سا جواب "آپ نے یقین سے نہیں پڑھا"۔ اب یہ پڑھیں اور چھ ماہ کے بعد بتائیں۔ ظاہری اور جسمانی طور پر موجود جنات کے مقابلے میں وظائف بتانا اور جنات کی لڑائی کو خالہ جی کا کھیل سمجھنا، مریض کے ساتھ زیادتی اور خود اس معاملے میں مہارت چھوڑ، اس روحانیت کی ابجد سے بھی ناواقف ہونے کی وجہ سے شرعاً مجرم ہیں۔

## اہم سوال اور جواب

اب اگر کوئی پوچھے کہ بغیر روحانی علوم، چلہ کشی اور ریاضت کیے وظائف بتانا، بغیر تشخیص علاج اپنی مرضی سے تجویز کرنا ناجائز بتا دیا ہے تو پھر وظائف کی کتابیں بازار میں کیوں دستیاب ہیں؟

جواب یہ ہے کہ یہ کتابیں بالکل طبی، میڈیکل اور انجینئرنگ کی بکس کی مانند ہیں۔ جیسے ان میں سے پڑھ کر کوئی کینسر کی دوا تجویز کرنے کا حق نہیں رکھتا۔ الیکٹریکل یا الیکٹرونکس کی بکس پڑھ کر انجینئر نہیں بنا جا سکتا۔ بالکل اسی طرح وظائف کو سمجھنا چاہیے۔ یہ کتابیں عاملین اور ریاضتیں مکمل کر چکنے والوں کے لیے ہیں، وظائف بتانے کے لیے نہیں۔

# جوائنٹ فیملی سسٹم

جاوید چوہدری

اشوک اعظم دنیا کا پہلا شخص تھا جس نے پورے ہندوستان پر حکومت کی۔ اشوک کی سلطنت کابل' قندھار اور ہرات سے لے کر کشمیر اور نیپال' بنگال اور جنوب میں دریائے پینار تک پھیلی ہوئی تھی۔ سری نگر شہر اس نے آباد کیا تھا۔ یہ پورے ہندوستان میں امن قائم کرنے والا آخری فرمانروا بھی تھا۔ اشوک نے ہندوستان میں قتل' فسادات' چوریاں اور ڈاکے ختم کرا دیے۔

ہندوستان کو اضلاع میں تقسیم کیا۔ ہر ضلع میں ناظم تعینات کیے اور یہ ناظم ضلع میں امن و امان اور عدل وانصاف کے ذمے دار ہوتے تھے۔ اشوک نے قوانین تیار کرائے۔ یہ قوانین پتھروں اور لوہے کی پلیٹوں پر کھدوائے اور یہ ملک بھر میں لگوا دیے۔ یہ فرمودات ہندوستان کی پہلی تعزیرات تھے۔ اشوکا عہد کے یہ پتھر آج بھی سوات و یلی اور گلگت کے پہاڑوں میں نصب ہیں۔ سوال یہ ہے اشوک نے یہ مقام کیسے حاصل کیا؟ یہ ایک دلچسپ داستان ہے۔ اشوک پٹنہ کا رہنے والا تھا۔ والد بندوسار چندر گپت موریہ سلطنت کا بادشاہ تھا۔ اشوک کے 64 بھائی تھے۔ یہ تمام بھائی سازشی' لالچی اور حاسد تھے۔ اشوک باصلاحیت تھا۔ یہ دنیا فتح کرنا چاہتا تھا۔ اس میں صلاحیت بھی تھی لیکن اس کے بھائی اس کے ارادے میں رکاوٹ تھے۔

یہ جنگ کے لیے محاذ پر جاتا تھا تو کوئی نہ کوئی بھائی تخت پر قبضہ کر لیتا تھا۔ یہ تالاب میں نہانے کے لیے اترتا تھا تو بھائی تیر برسانا شروع کر دیتے تھے۔ یہ کھانا شروع کرتا تھا تو سالن سے زہر نکل آتا تھا۔ یہ سونے جاتا تھا تو کوئی نہ کوئی بھائی کمرے میں سانپ چھوڑ دیتا تھا اور یہ سیر کے لیے نکلتا تھا تو نقاب پوش حملہ کر دیتے تھے۔ اشوک تنگ آ گیا اور اس نے ایک دن سوچا میرے پاس صرف دو راستے ہیں۔ میں اپنے والد کی طرح گم نام زندگی گزار دوں یا پھر دنیا فتح کروں۔ اس نے دنیا فتح کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اشوک نے اپنے 64 بھائی قتل کرا دیے۔ وہ اکیلا رہ گیا۔ اس نے اہل لوگوں کی ٹیم بنائی اور ہندوستان کی پہلی منظم حکومت کا بانی بن گیا۔

ہندوستان کا دوسرا بڑا حکمران جلال الدین اکبر تھا۔ اس نے ہندوستان پر 49 سال آٹھ ماہ حکومت کی۔ اس کی سلطنت کشمیر' سندھ' قندھار اور سینٹرل ایشیا تک پھیلی ہوئی تھی۔ یہ اتنی بڑی سلطنت کی وجہ سے اکبر اعظم کہلاتا تھا۔ اس کی کامیابی کی وجہ اس کا اکلوتا ہونا تھا۔ یہ ہمایوں کا واحد بیٹا تھا۔ کسی نے اس کے تخت پر حق جتانے کی کوشش نہیں کی۔ اکبر نے نو اہل ترین لوگوں کی ٹیم بنائی اور عظیم مغل سلطنت کی بنیاد رکھ دی۔ تیسرا بڑا حکمران اورنگ زیب عالمگیر تھا' یہ بھی پورے ہندوستان پر قابض ہوا۔

یہ ہندوستان کی تاریخ کا سب سے زیادہ مدت کے لیے بادشاہ رہا' اس نے پچاس سال تین ماہ حکومت کی' یہ شاہ جہاں کا باصلاحیت ترین شہزادہ تھا' یہ بھی خواب پالتا تھا' یہ بھی پورے ہندوستان کا بادشاہ بننا چاہتا تھا لیکن اس کے بھائی اور والد اس کے راستے کی رکاوٹ تھے۔ والد دارا شکوہ کو تخت دینا چاہتا تھا' وہ اہل نہیں تھا۔ دارا شکوہ اور والد شاہ جہاں نے اورنگزیب کے خلاف سازشیں شروع کر دیں۔ اورنگزیب نے بھی ایک دن سوچا۔ میرے پاس دو آپشن ہیں۔ میں بے نام مغل شہزادے کی حیثیت سے انتقال کر جاؤں یا پھر میں شہزادہ محی الدین سے اورنگزیب عالمگیر بن جاؤں۔ اورنگزیب نے بھی اشوک کی طرح دوسرا آپشن چن لیا اورنگزیب نے والد کو آگرہ کے قلعے میں بند کر دیا۔ اپنے بھائی دارا شکوہ اور شجاع دونوں سے جنگ کی اور دونوں کو مروا دیا۔ بھائیوں کے بعد بھتیجوں اور بھانجوں کی باری آئی۔ اس نے انھیں قلعے میں بند کر دیا۔ یہ وہاں بھنگ پی پی کر مر گئے۔ اورنگزیب نے اس کے بعد ہندوستان فتح کرنا شروع کیا۔ یہاں تک کہ تاریخ اسے عالمگیر کا نام دینے پر مجبور ہو گئی۔

انگریز چوتھی طاقت تھی جس نے پورے ہندوستان پر حکومت کی۔ انگریزوں کی کامیابی کی پانچ بڑی وجوہات میں سے ایک وجہ ان کے ''خاندانی اصول'' تھے۔ ملکہ نے قانون بنایا تھا کہ ہندوستان آنے والا کوئی

برطانوی سرکاری ملازم اپنے خاندان کے کسی فرد کو یہاں ''سیٹل'' نہیں کروا سکتا تھا۔ انگریز ڈی سی مقامی لوگوں کو سو مربع زمین الاٹ کر سکتا تھا مگر یہ اپنے اور اپنے خاندان کو ایک مرلہ زمین نہیں دے سکتا تھا۔ برطانیہ کے ہر سرکاری ملازم پر لازم تھا وہ مدت ملازمت پوری کرنے کے بعد برطانیہ واپس جائے گا۔ وہ ہندوستان میں رہائش پذیر نہیں ہو سکے گا۔ انگریز اہلکار دوران ملازمت اپنے والد، بھائیوں، بہنوں اور بھتیجوں، بھانجوں کو چھ ماہ سے زیادہ یہاں نہیں رکھ سکتے تھے۔ چنانچہ یہ انگریز عزت کے ساتھ پورے ہندوستان پر حکومت کر کے 1947ء میں واپس چلے گئے۔

ہم مانیں یا نہ مانیں لیکن یہ حقیقت ہے اس خطے کا سب سے بڑا مسئلہ جوائنٹ فیملی سسٹم ہے۔ یہ ہماری ترقی کی سب سے بڑی رکاوٹ ہے۔ آپ لیڈر شپ سے لے کر بزنس مین، صنعت کار، سرکاری ملازموں، کھلاڑیوں اور خوشحال لوگوں تک ملک کے مختلف کامیاب لوگوں کے پروفائل نکال لیجیے۔ آپ کو ننانوے فیصد لوگ اپنے خونی رشتے داروں کے ہاتھوں تباہ ہوتے نظر آئیں گے۔ لیڈروں کی لیڈر شپ کو ان کے بھائی کھا جاتے ہیں۔ بہنوئی تباہ کر دیتے ہیں۔ سالے اڑا دیتے ہیں یا پھر بھانجے، بھتیجے اور کزن برباد کر دیتے ہیں۔ پاکستان میں ایوب خان کے دور میں 22 بڑے صنعتی اور کاروباری گروپ تھے۔

آج 40 سال بعد ان میں سے کوئی گروپ باقی نہیں، کیوں؟ کیونکہ یہ تمام صنعتی گروپ بھائیوں، بہنوئیوں، سالوں، بھانجوں اور بھتیجوں کی جنگ میں تباہ ہو گئے۔ آپ اپنے اردگرد نظریں دوڑائیں۔ آپ نے سینکڑوں ہزاروں لوگوں کو ترقی کرتے دیکھا ہوگا۔ آپ نے پھر ان لوگوں کو تباہ ہوتے بھی دیکھا ہوگا۔ آپ نے ان کی دکانیں، گودام، کارخانے اور فارم ہاؤس بکتے بھی دیکھے ہوں گے۔ یہ لوگ یقیناً خونی رشتے داروں کے ہاتھوں تباہ ہوئے ہوں گے۔ انھوں نے نکمے رشتے داروں کو پاؤں پر کھڑا کرنے کے لیے کرسی پر بٹھا دیا ہوگا یا کروڑوں کا کاروبار اپنے نکھٹو، سست اور بے وقوف بچوں کے حوالے کر دیا ہوگا اور یوں وہ ڈیوڑھی جس میں ہاتھی جھومتے تھے، وہاں خاک اڑنے لگی۔

آپ بیوروکریٹس کو بھی دیکھ لیجیے۔ یہ بے چارے دیہاتی علاقوں میں ٹاٹوں پر بیٹھ کر تعلیم حاصل کرتے ہیں، سی ایس ایس کرتے ہیں، اعلیٰ عہدوں پر پہنچتے ہیں اور پھر باقی زندگی بھائی، بھانجوں اور بھتیجوں کی ضمانتیں کرواتے رہتے ہیں۔ یہ خاندان کو ''سیٹل'' کرواتے کرواتے خود جیل پہنچ جاتے ہیں یا پھر کرپشن کی دلدل میں دفن ہو جاتے ہیں۔

ہمارے کھلاڑیوں کے ساتھ بھی یہی ہوتا ہے۔ یہ بے چارے ایڑھیاں رگڑ رگڑ کر ''پچ'' پر پہنچتے ہیں مگر پیچھے سے بھائی صاحب ''بکی'' سے آؤٹ ہونے کے کروڑ روپے پکڑ لیتے ہیں۔

ہمارا دوسرا المیہ سماجی بوجھ ہے۔ ہم میں سے کوئی ایک شخص ایڑھیاں رگڑ کر خوش حالی کے دروازہ تک پہنچتا ہے اور اس کے بعد پورا خاندان اپنی خواہشوں کی گٹھڑیاں اس کے سر پر رکھ دیتا ہے۔ نانی بیمار ہو یا پھوپھی کا دیور، علاج بہر حال بھائی صاحب ہی کروائیں گے۔ حالانکہ بچہ پاس ہو جائے تو ذمے داری یہ اٹھائے گا۔ فیل ہو جائے تو بھی ذمے دار یہ ہوگا۔ کوئی باہر جا رہا ہے تو سیٹ بک کروانے کی ذمے داری یہ اٹھائے گا۔ کوئی آ رہا ہے تو اسے ایئر پورٹ سے پک یہ کرے گا۔ یہ بے چارہ یہ ذمے داریاں نبھا بھی لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ترقی کرنے والے ہر شخص کو بڑا دل اور بڑا حوصلہ دیتا ہے لیکن یہ بیچارہ طعنوں کا بوجھ برداشت نہیں کر پاتا۔ دنیا میں پیچھے رہ جانے والے لوگ ''شکایتی مراکز'' ہوتے ہیں۔ ان کی زبانوں پر سیکڑوں ہزاروں شکایتیں چپکی ہوتی ہیں۔ یہ شکایتی مرکز جب اس شخص کو شکایات کے تیروں سے چھلنی کرتے ہیں تو اس کا حوصلہ جواب دے جاتا ہے اور یہ وہ وجہ ہے جس کی بدولت ہمارے ملک میں کامیاب لوگوں کی اوسطاً عمر 55 سال ہوتی ہے۔ یہ دنیا سے اس وقت رخصت ہو جاتے ہیں جب دنیا کے کامیاب لوگ خود کو جوان سمجھنا شروع کرتے ہیں۔

آپ دنیا کے کامیاب لوگوں کی فہرست بنائیں، آپ بل گیٹس کو دیکھئے، وارن بفٹ اور کارلوس سلم کی مثال لیجیے، آپ صدر بارک حسین اوباما کو دیکھئے، آپ کبھی ان لوگوں کے خاندان کو ان کے قریب نہیں دیکھیں گے۔ آپ کو کبھی برطانوی وزیر اعظم ڈیوڈ کیمرون اور جرمن چانسلر اینجلا مرکل

کے ابا جی، بھائی، بہن، بہنوئی اور سالے کی زیارت نہیں ہوگی۔ آپ ان کے بھانجوں اور بھتیجوں کے نام سے واقف نہیں ہوں گے۔ آپ کبھی اوبامہ کو اپنے بھتیجوں، بھانجوں سے ملاقات کرتے نہیں دیکھیں گے۔ خاندان سے یہ دوری ان کی کامیابی کی بڑی وجہ ہوتی ہے۔

کامیاب لوگوں کی کامیابی کی چھ بڑی وجوہات ہوتی ہیں اور ان وجوہات میں سے ایک وجہ اچھی اور اہل ٹیم ہوتی ہے۔ جوائنٹ فیملی سسٹم میں پھنسے ہوئے لوگ ٹیم کی بجائے خاندان کو کھپانے میں مصروف ہوجاتے ہیں۔ سیل ڈیپارٹمنٹ بڑے بھائی دیکھیں گے۔ پرچیزنگ چھوٹے بھائی کا کام ہوگا۔ اکاؤنٹس بہنوئی کے پاس ہوں گے۔ مارکیٹنگ سالہ صاحب کریں گے اور کمپنی کا وکیل خالہ کا بیٹا ہوگا اور رہ گئے کارخانے کے ورکر تو یہ بھی برادری، قبیلے اور گاؤں سے لیے جائیں گے اور جائیداد! جی ہاں یہ ابا جی یا امی جی تقسیم کریں گی اور یوں خاندان اور قبیلے کے لوگوں کو "سیٹل" کرنے کی کوشش میں کاروبار کا بیڑہ غرق ہوجائے گا۔ جب کہ ہمارے مقابلے میں بل گیٹس، وارن بفٹ، کارلوس سلم، صدر اوبامہ اور اینجلا مرکل ملک سے اہل ترین لوگ جمع کریں گے، یہ لوگ کام کریں گے تو یہ ان کے گلے میں ہار ڈالیں گے، یہ کام نہیں کریں گے تو یہ انھیں سلام کر کے فارغ کردیں گے اور ان کی جگہ نئے لوگ آجائیں گے، یوں کمپنی اور پارٹی کامیاب ہوجائے گی۔

ہماری سیاست کا بھی یہی المیہ ہے۔ ذوالفقار علی بھٹو اپنی صاحبزادی کو وزیر اعظم بنانا چاہتے تھے۔ بھٹو صاحب کی اس خواہش نے پورا خاندان تباہ کردیا۔ آصف علی زرداری نے 19 سال کے بچے کو پارٹی کا چیئرمین بنادیا، رہی سہی کسر بھی پوری ہوگئی۔ اور اب میاں نواز شریف بھی ملک کے ہیوی مینڈیٹ کو خاندان تک رکھنا چاہتے ہیں۔ چنانچہ ان کا حشر بھی وہی ہوگا جو دس ہزار سال کی تاریخ میں اس خطے کے کامیاب لوگوں کا ہورہا ہے۔ یہ بھی خاندان کو بناتے بناتے خود بکھر جائیں گے۔ یہ کمبل کا بندوبست کرتے رہ جائیں گے اور خاندان دری کھینچ لے گا اور ہیوی مینڈیٹ ماضی کا قصہ بن جائے گا۔

# چہرے کی چمک دمک کے لیے آسان گھریلو نسخے

انتخاب: محمد بلال

دن بھر تھکے رہنے اور سستی کا شکار ہونے کی وجوہات میں نیند کی کمی اور غیر مناسب خوراک بہت اہم ہیں۔ کیلے کھانے اور نیم گرم پانی سے نہانے کے علاوہ درج ذیل مشوروں پر عمل کرنے سے بھی اس مسئلے سے کسی حد تک نجات ممکن ہے۔

*......گندم کی روٹی کو خوراک کا لازمی حصہ بنائیں۔

*......سہ پہر کے بعد چائے کافی سے پرہیز کریں۔

*......سونے سے پہلے کمپیوٹر، موبائل فون اور ٹی وی وغیرہ کو بند کردیں۔

*......سونے سے پہلے گرم دودھ کا گلاس پئیں۔

*......سونے سے آدھا گھنٹہ پہلے ذہن کو پرسکون کرنے کے لیے اچھی موسیقی سنیں یا مطالعہ کریں۔ (نوٹ: موسیقی اسلام میں سننا حرام ہے۔ یہ تجویز غیر مسلموں کے لیے ہے)

*......خشک اور گری دار میوہ جات کو روزمرہ خوراک کا حصہ بنائیں۔

*......شام کے کھانے میں سلاد ضرور استعمال کریں۔

*...... وٹامن B6 کے لیے مچھلی کا استعمال کریں۔

*......سونے سے پہلے نیم گرم پانی سے نہائیں۔

*......ذہنی دباؤ سے نجات کے لیے یوگا کو معمول بنائیں۔

*......دن بھر چاق و چوبند رہنے کے لیے ورزش بھی از حد ضروری ہے۔

## قمر درعقرب کے اوقات برائے فروری 2016

27 فروری کو شام 4:26 پر آغاز ہوگا اور 1 مارچ کو علی الصبح 4:56 پر ختم ہوگا۔

نوٹ: اعمالِ شر کے لیے خاص وقت ہے۔ صرف جائز عمل کریں۔ ادارہ

# لڑکیوں کی شادی کے بارے میں

## اچھوتا مضمون مرسلہ: حافظ غلام محمد

لڑکی کی شادی کی بہترین عمر 20 سال ہے۔ اس کے بعد ہر گزرنے والا دن اس کی لڑکپن کی موت ہوتی ہے۔ 30-25 سال کی خاتون گھر بیٹھے نفسیاتی طور پر ساس بن جاتی ہے، جس طرح ٹوکری میں رکھا پیاز، لہسن اور ادرک خود بخود اُگ آتا ہے۔ اب شادی ہو بھی جائے تو ایک گھر میں دو ساسیں تو نہیں رہ سکتیں۔ 20 سال کی لڑکی میں Flexibility ہوتی ہے۔ وہ ہر قسم کے حالات میں اپنے آپ کو ایڈجسٹ کر لیتی ہے۔ جبکہ 30 سالہ لڑکی دو چار ایم اے تو کر لیتی ہے مگر دو چار بچے پیدا کرنے کے قابل بھی نہیں رہتی۔ ایسی بچی کے بچے عموماً شوہر ہی پالتا ہے۔ مردوں کو ڈبل ایم اے لڑکی چاہیے ہوتی ہے تاکہ بچوں کو ٹیوشن پڑھا سکے اور ڈبل ایم اے کرتی لڑکی کے بچے پیدا کرنے کی صلاحیت 35 فیصد رہ جاتی ہے۔

کچھ لڑکیاں ڈراموں میں تو دلہن بنتی رہتی ہیں مگر اصلی رشتے ٹھکراتی رہتی ہیں کہ اس طرح مارکیٹ ڈاؤن ہو جائے گی اور جب رشتے ختم ہو جاتے ہیں تو پھر کسی کی دوسری بیوی بننے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہتا۔

جب اس نیت سے تعلیم دلائی جائے کہ طلاق کی صورت میں گھر چلائے گی تو 98٪ کیسز میں طلاق ہو ہی جاتی ہے...... انما الاعمال بالنیات ۔ جب اللہ توکل دو تو رانی بن کر کھاتی ہے۔ ایف اے بہت تعلیم ہے۔ جب تک رشتہ نہ آئے مزید بھی دلائی جا سکتی ہے مگر آنے والے رشتے کو تعلیم کے لیے مسترد کرنا کفرانِ نعمت ہے، جس کا نتیجہ ٹھیک نہیں نکلتا۔

کچھ لوگ قحط سالی سے مر جاتے ہیں تو کچھ ہیضے کی وجہ سے۔ بعض والدین تو دعائیں کرتے ہیں کہ کوئی سا بھی رشتہ آئے، چار چار بچیاں گھر میں بوڑھی ہو رہی ہیں، جبکہ دوسری جانب وہ بھی ہیں جن کے رشتے آتے ہیں تو وہ کبھی برادری کا بہانہ بنا کر اور کبھی تعلیم کا بہانہ بنا کر رشتہ رد کر دیتے ہیں۔ میرے مخاطب یہ دوسری قسم والے لوگ ہیں۔ پہلی قسم والوں کے لیے تو ہم ہر جمعے میں دعا کراتے ہیں کہ اللہ پاک مناسب رشتوں کا بندوبست کر دے۔ یہ میرے تجربات کا نچوڑ ہے۔ اس کو ایزی مت لیں پلیز۔ رہ گیا رزق تو وہ عورت کے مقدر میں ہوتا ہے۔ نوٹ کے دونوں ٹکڑے ملتے ہیں تو مالی حالت بہتر ہو جاتی ہے، اکیلا مرد اگر یہ شرط لگا لے کہ جب تک وہ کروڑ پتی نہیں بنے گا اور بحریہ ٹاؤن میں کوٹھی نہ ہو تو شادی نہیں کرے گا تو یقین کریں اس کے سارے بھائی بیاہے جائیں گے، اس کی شادی ان شاء اللہ نہیں ہوگی۔ شادی بہت بڑا بگ بینگ (Big Bang) ہوتا ہے، حالات میں تبدیلی کا۔ ہری اپ بوائز، لگ جاؤ امی ابو کے پیچھے۔ ھذا ما عندی والعلم عند اللہ

# جادو کے ذریعے دفن شدہ تعویذ و پتلہ نکالنا

## راجہ فیصل حمید قادری

بعض دفعہ جادو کے ذریعے پتلے یا ہانڈی وغیرہ گھر میں دبا دیتے ہیں جو اہل خانہ کے لیے آفتیں اور مصائب کھڑے کر دیتی ہے۔ اس سحرِ مدفونہ کی نشاندہی بہت مشکل سے ہوتی ہے۔

اساتذہ کرام نے سحر مدفونہ کی نشاندہی کے لیے ایک عمل بتایا ہے۔ اس عمل کو روزانہ 70 مرتبہ اول آخر 3 دفعہ درود شریف کے پڑھیں۔ 40 دن میں مؤکل حاضر ہو کر سحرِ مدفونہ کی نشاندہی کر دے گا۔

عمل یہ ہے:

رَبٌّ رحیمٌ کریمٌ جلیلٌ عظیمٌ معیدٌ باسطٌ باعثٌ ودودٌ حیٌّ قیومٌ شافیٌ باقٍ واسعٌ عزیزٌ قہارٌ جبارٌ ستارٌ غفارٌ بزرگ و برتر اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ الصمد جل جلالہ

# آج کا نوجوان شدید ڈپریشن کا شکار

ملک محمد جمشید اعظم

افراد کے ہاتھوں میں ہے اقوام کی تقدیر
ہر فرد ہے ملت کے مقدر کا ستارہ

نوجوان کسی بھی ملک کی ترقی میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ پاکستان کے نوجوانوں کا اس وقت سب سے بڑا مسئلہ بیروزگاری ہے۔ اگر اس ایک مسئلے کو سامنے رکھتے ہوئے دوسرے مسائل کو حل کیا جائے تو ہر مسئلہ آسانی سے حل ہوسکتا ہے۔ روز بروز بڑھتی ہوئی کرپشن نے ملک میں ناانصافی کو پروان چڑھا دیا ہے۔ ہر ادارے میں میرٹ کی دھجیاں اُڑائی جا رہی ہیں۔ نوجوان جو ملک کے معمار ہیں، وہ اپنی ڈگریاں لے کر جگہ جگہ انٹرویو اور ٹیسٹ دیتے پھرتے ہیں اور وہ اچھی نوکریوں کے اہل ہوتے ہیں کیونکہ جب کوئی بھی نوجوان سیکنڈری بورڈ یا یونیورسٹی سے میٹرک، ایف اے، بی اے یا ایم اے کی ڈگری حاصل کرتا ہے تو وہ بیشمار ٹیسٹ دے کر اور انتھک محنت کے بعد یہ ڈگری حاصل کرتا ہے۔ لیکن اب ملک میں نوکریاں صرف اُنہی نوجوانوں کو ملتی ہیں، جو خاصا پیسہ کھلاتے ہیں یا اُن کے پاس کوئی بھاری بھرکم سفارش ہوتی ہے، چاہے وہ اس نوکری کے اہل ہوں یا نہ ہوں۔ جس کی وجہ سے ملک کے تمام ادارے تباہ ہو چکے ہیں۔ وہ افراد جو سیاستدانوں اور اعلیٰ عہدوں پر فائز افراد کی چاپلوسی کرتے رہتے ہیں اور ان کے حق میں نعرے لگاتے رہتے ہیں، وہ اپنی اس چاپلوسی کا فائدہ اس طرح اُٹھاتے ہیں کہ نااہل ہونے کے باوجود مختلف اداروں میں نوکریاں حاصل کر لیتے ہیں۔ ان سب برے عناصر کے باعث بہت سے نوجوان اور تعلیم حاصل کرنے والے طلبہ وطالبات کے حوصلے پست ہوجاتے ہیں۔ جو تعلیم حاصل کرنے کی بجائے مزدوری کرنا یا کوئی دوسرا ہنر سیکھنے کو ترجیح دیتے ہیں۔ جس کا سیدھا اثر ملک کی شرح خواندگی پر پڑتا ہے جو گزشتہ دہائیوں سے بہت کم ہوتی جا رہی ہے۔ جب ناانصافی ملک میں راج کر رہی ہو اور حقدار اپنا حق حاصل کرنے کے لیے پیچھے رہ جائیں تو وہ ملک ترقی کی جانب کبھی گامزن نہیں ہوسکتا۔ اس طرح ملک میں رہنے والوں کی ملک سے محبت، حب الوطنی میں بھی کمی آ جاتی ہے جو ملک کو بالواسطہ اور بلاواسطہ نقصان پہنچاتی ہے۔ نوجوان دہشتگردی و چوری جیسی سرگرمیوں میں مبتلا ہو کر ملک کو فائدہ پہنچانے کی بجائے نقصان پہنچاتے ہیں۔

بیرون ملک بے شمار افراد پڑھے لکھے ہونے کے باوجود مزدوریاں کر رہے ہیں۔ جب اپنے ملک میں اُن کو روزگار نہیں ملتا تو مجبوراً اُن کو دوسرے ممالک میں دھکے کھانے کے لیے جانا پڑتا ہے۔ جب کہ کچھ ایسے افراد بھی ہیں جو کہ وہاں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں، جن کی قدر ملک میں نہیں کی گئی لیکن بیرونِ ملک والے اُن سے فوائد حاصل کر رہے ہیں۔

جعلی ڈگری والوں کے ہاتھوں میں جب ملک کی باگ ڈور آ جائے تو پھر تباہی و بربادی کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ وہ افراد جن کو تعلیم ایک ٹماٹر کی طرح لگتی ہو، جس کو کسی بھی بازار سے 100 روپے کلو کے حساب سے خرید لیا جائے، ان کو تعلیم یافتہ نوجوانوں کی محنت کا احساس کیسے ہوسکتا ہے؟ جو خود پیسوں سے ڈگریاں خریدتے ہوں، وہ بھرتیاں بھی تو ایک منافع بخش کاروبار سمجھ کر ہی کریں گے۔

جب بھی کسی ادارے میں نئی بھرتیاں اوپن ہوتی ہیں تو اُن کے ساتھ ایک بڑا سا لفظ میرٹ بھی لگایا جاتا ہے جو صرف ایڈورٹائزنگ یا تقریروں میں استعمال کرنے کے لیے یاد کیا ہوتا ہے۔ اگر واقعی لفظ میرٹ کا راج ہو جائے تو ملک ترقی کی جانب بڑھ سکتا ہے اور نوجوانوں کو اس سے یہ فائدہ ہوسکتا ہے کہ وہ اپنے حوصلے اور محنت سے روزگار حاصل کر کے ملک کی تعمیر و ترقی میں حصہ ڈال سکتے ہیں اور ڈپریشن کی بُری بلا جو انہیں کھاتی جا رہی ہے، اس سے چھٹکارا حاصل کر کے چین وسکون کی زندگی بسر کر سکتے ہیں۔ اس طرح وہ ملک کو نقصان پہنچانے کی بجائے نہ صرف اپنے لیے بلکہ ملک و قوم کے لیے بہت کچھ کر سکتے ہیں۔

اب ملک کی موجودہ صورتحال میں نوجوان نسل کے حوصلوں سے ہی انقلاب برپا ہوسکتا ہے اور اداروں کو اسی ایک طریقے سے ہی بچایا جا سکتا ہے۔ بشرطیکہ پہلے نوجوانوں کو اُن کے حقوق فراہم کیے جائیں اور آگے بڑھنے کے مواقع بھی دیے جائیں تا کہ نوجوان نسل میں بڑھتا ہوا ڈپریشن، جو کہ اب ایک وبائی مرض کی شکل اختیار کر چکا ہے، کی روک تھام بھی ہو سکے۔

# اپنے دماغ کو بالیدگی عطا کیجئے

بینش اسرار

ایک عام سا خیال ہے کہ صحت بخش غذا سے جسم صحت مند رہتا ہے۔ تحقیق کاروں نے معلوم کیا ہے کہ اچھی غذائیں دماغ پر اچھا اثر ڈالتی اور اسے بالیدگی بھی عطا کرتی ہیں۔ اپنے بچوں کو ایسی غذائیں فراہم کرتے رہیے تاکہ وہ آئندہ ہونے والے امتحانات میں اپنی دماغی صلاحیتوں کو خاطر خواہ بروئے کار لاسکیں۔ اچھی غذا بڑھاپے میں نسیان اور پاگل پن کو روکنے میں بھی معاون ثابت ہوتی ہے۔ اگر آپ درج ذیل چیزوں کو اپنی غذا میں شامل کرلیں تو آپ کا دماغ تیز وطرار اور فہمیدہ ہو جائے گا۔

## مانع تکسید

نقصان دہ مادے والی ایسی تمام چیزوں کو غذا میں شامل نہ کیجئے، جو جسم میں کولیسٹرول کی تکسید کا باعث ہوتی ہیں۔ یہی چیزیں آزاد اصلیے (FREE RADICALS) کہلاتی ہیں۔ انہیں کھا کر ضعف اور اضمحلال طاری ہو جاتا ہے اور صلاحیتوں کو زنگ لگ جاتا ہے۔

مانع تکسید غذاؤں میں سیب، انگور اور ٹماٹر شامل ہیں۔ چنانچہ انہیں اپنے کھانے میں شامل کرلیجیے۔

## فولاد

فولاد یادداشت کو قوت بخشتا، دماغ کو طاقت دیتا اور سوچ کو مرتکز کرنے میں مدد دیتا ہے۔ فولاد کے حصول کے لیے گوشت اور پالک کھایئے۔

## اومیگا۔ ۳ شحمی تیزاب

مذکورہ تیزاب ان خلیوں کی ساخت اور حفاظت کرتے ہیں جو ایک دوسرے کو پیغام بھیجتے ہیں۔ یہ دماغ کو چاق وچوبند رکھتے اور ارتکاز میں مدد دیتے ہیں۔ اس کے حصول کے لیے سارڈین، ٹراوٹ اور سامن مچھلی کھایئے۔ ان کے علاوہ السی کے بیج اور اخروٹ کھانا بھی مفید ہیں۔

## لحمیات

لحمیات (پروٹینز) دماغی کارکردگی میں اضافہ کرتے ہیں۔ اس سے قوت ارادی مضبوط ہوتی ہے اور خلیوں کے مابین اشاروں کی ترسیل میں بہتری پیدا جاتی ہے۔

شلجم، مرغی کا گوشت اور انڈے پروٹینز کے حصول کا بہترین ذریعہ ہیں جو دماغ کے لیے مفید ہیں۔ دار چینی اور ہلدی کھانے سے بھی دماغ کو فائدہ ہوتا ہے۔

## گلوکوس (شکر)

گلوکوس دماغ کے لیے ایندھن کا کام دیتا ہے۔ یہ دماغی افعال کے لیے اہم ہے۔ گلوکوس خون میں شامل ہو کر رواں رہتا ہے تو اس سے تھکن اور اضمحلال پر قابو پانے میں مدملتی ہے۔ چنانچہ اپنی غذا میں پھلیاں اور ثابت اناج شامل کرلیجیے۔

## حیاتین

حیاتین دماغ کے خلیوں کی افزائش کرتی ہیں۔ یہ یادداشت میں اضافہ کرتی اور دماغی انحطاط کو بھی روکتی ہیں۔ چنانچہ حیاتین ب...... ترش پھل، حیاتین ج ...... مغزیات اور حیاتین ھ (وٹامن ای)...... بیج کھایئے۔

## برائے ملازمت

حضرت مولانا دوست محمد قریشی صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ملازمت ملنے کے لیے اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یہ آیت تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پھر درود شریف گیارہ (۱۱) بار روزانہ مسلسل بلاناغہ اکتالیس روز پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا، ملازمت مل جائے گی۔ اگر اکتالیس دن سے قبل ہی کام ہو جائے تب بھی اکتالیس دن پورے کرے، چھوڑے نہیں وہ آیت یہ ہے:- وَاِنۡ تَعُدُّوۡا نِعۡمَةَ اللّٰهِ لَا تُحۡصُوۡهَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿سُوۡرَةُ النَّحۡلِ:۱۸﴾

